بیادِ حضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور


A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ® لاہور
آفاقی علوم کا علمبردار

جلد نمبر 70 | JANUARY 2018 | شمارہ نمبر 10

بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 7000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے
سالانہ چندہ 750 روپے
لائف ممبر شپ 9000 روپے
لائف ممبر شپ 1000 ڈالر For 12 Years



| | | | |
|---|---|---|---|
| حمد و نعت منقبت | 3 | غیبی اشارے (جفر جامع) | 32 |
| اشتہار زنجانی جنتری + 12 امامیہ | 4 | مومن کی صفات | 33 |
| اداریہ (زنجانی جنتری 2018ء) | 5 | قرآنی وظائف | 34 |
| عرس شاہ زنجانیؒ | 6 | مقبولیت اور حصولِ انعام لوحِ مشتری | 37 |
| عالمی و سیاسی پیشگوئیاں | 7 | جلیل القدر عمل + حصولِ انعام + | 38 |
| ہم فلسطین سے محبت اسلئے کرتے | 8 | لوحِ فتحنامہ | |
| تیسری عالمگیر جنگ کب؟ | 9 | سحری بندش کھولنا | 40 |
| اپنے امام کو پہچانیں | 15 | اہرام مشتری + مشتری نوٹ | 41 |
| روزِ محشر ہر انسان اپنے امام کیساتھ | 16 | داخلہ سیارگان 2018ء | 42 |
| علم الجفر (تبدیلی آئے گی؟) | 19 | شرف و ہبوط 2018ء | 43 |
| اَنَا مَدِیْنَۃُ العِلْمِ وَ عَلِیٌّ بَابُھَا | 20 | لکی نمبرز کے فارمولے | 44 |
| حدیثِ مبارکہ | 21 | طلسماتی الواح بروج | 46 |
| دربارِ مصطفائی کا فیض | 22 | آپکا ماہ جنوری کیسا رہیگا؟ | 47 |
| گرہن اور اُن کے اثرات | 24 | سوال و جواب | 54 |
| کمالاتِ جفر چاند گرہن (لوح) | 27 | لوحِ مصطفائی | 55 |
| حروفِ صوامت (چاند گرہن) | 29 | تونشہ اصحاب کہف | 56 |
| علمِ جفر اور تشخیصِ مرض | 31 | فہرست کتب (ادارہ) | 57 |





کاشانہ زنجانی 125-ڈی، گلبرگ 2
بلمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ لاہور 54660
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ
آرام باغ روڈ، کراچی-74200
Ph: 021-32217544

کاشانہ زنجانی راولپنڈی
A-19 جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب/آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ
PH: 051-8732742
051-8732764








سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس، ریلوے روڈ، لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

## حمد

قمر زیدی

شایانِ شان تری کر سکیں بیاں
اتنی مجال معنی و الفاظ میں کہاں
میں بندہ فقیر و گنہگار اور تو
غفار و پروردگار و مددگار و مہرباں
پروردگار قادر مطلق ہے تیرا نام
اک حرفِ کن سے تو نے بنائے ہیں دو جہاں
یکتا ہے تیری ذات، دوامی تری صفات
قلب بشر میں ہے جو ہے تجھ پر عیاں
سوچوں تو اردگرد دیکھوں تو آس پاس
محسوس گر کروں تو دل و جان میں ہے نہاں
مالک تری ثنا ہے مرکزِ خیال
ہوتا ہے ہر کرن سے مرے فن کی تو عیاں

## نعت

تابش دہلوی

تمام شکل محمد ﷺ میں جلوہ آرا ہے
وہ حسن ذات جو ہر آئینہ سے پیدا ہے
یہ راز مجھ پہ تری رحمتوں سے فاش ہوا
کہ یہ وجود تو محرومیوں کی دنیا ہے
احد نہیں مگر احمد ہیں کیا یہ کیا معلوم
حجابِ میم یہاں کب کسی سے اٹھا ہے
میرے وجود کی تشنگی بجھائے گا
سراب جس کے سحابِ کرم سے دریا ہے
کبھی حرم ہے مدینہ کبھی مدینہ حرم
نگاہِ شوق یہ عالم بھی دیکھنے کا ہے
بہت ملا ہے رؤف و رحیم سے تابش
بتاؤں کیا کہ مرے دامن میں آج کیا کیا ہے



## منقبت

وجیہ الحسن ہاشمی

غمِ حسینؑ کا مقصد بدل نہیں سکتا
خیال جل گئے پیغام جل نہیں سکتا
نہ شہ کو شبِ الم سے ڈرا شب عاشور
حسینؑ کہہ دیں تو سورج نکل نہیں سکتا
یہ بات بھول گئے دشمن ابو طالبؑ
رسولؐ کفر کے دامن میں پل نہیں سکتا



# زنجانی جنتری 2018ء




بلادِ اسلامیہ ہندو پاک کی مایۂ ناز اور مقبول عام اسلامی تقویم **زنجانی جنتری** جسے آج سے **71** سال پہلے منجم اعظم الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی نے شائقین روحانیات علم نجوم کیلئے پاکستان اور بیرونِ ممالک مقیم علوم مخفیہ کے شائقین کیلئے صدق خلوص سے مرتب و جاری کیا تا کہ ان کی بہتر راہنمائی ہو سکے اور انہیں فیض روحانی بھی ملے۔ بانی ادارہ منجم اعظم کی فہم وفراست، روحانی علم دوستی اور دوراندیشی کا اپنا انداز تھا۔ انکے جانشین فرزند شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی کی شب و روز محنت سے آج **"زنجانی جنتری"** نہ صرف پاکستان بلکہ پوری دنیا میں اُردو پڑھنے والے افراد کی پسندیدہ تقویم بنتی جا رہی ہے۔ جس کی وجہ اس کی خوبصورت ڈیزائننگ، پرنٹنگ، کتابت اور بالخصوص اس میں ہر وہ معلومات موجود ہوتی ہیں جو عاملین، علم نجوم، جفر، رمل، اعداد کے شائقین اور حالات حاضرہ پر نظر رکھنے والے افراد کیلئے مفید ہیں اور کسی مخفی خزانہ سے کم نہیں۔

**"زنجانی جنتری" کے مستقل مضامین کی ایک جھلک**

عالمی پیشگوئیاں، نوروز عالم افروز، کسوف وخسوف، قمر در عقرب کے درست اوقات، روزانہ استخراج سیارگان اور نظرات سیارگان کے مطابق سال بھر کے بہترین اوقاتِ عملیات، مجرب عملیات قرآنی، دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض علم الجفر سے پیش گوئیاں، پاکستان اور عالمی سیاست کے اُتار چڑھاؤ اور کئی مقبول نئے سلسلے۔ صفحات **196**، قیمت: **300/-** روپے، نیوز ایجنٹ اپنے آرڈر سے آج ہی مطلع کریں۔

**زنجانی جنتری 2018ء ماہِ نومبر میں پاکستان بھر کے بک سٹالوں کی زینت بن جائے گی**

# بارہ امامیہ جنتری 2018ء




**21-12-2012** دُنیا کے خاتمہ کے عالمی مایا کیلنڈر پر پراپیگنڈہ کی نفی کرتے ہوئے آمدِ ظہور با سعادت امام مہدیؑ آخر الزمانؑ کے انتظار میں شائع ہونے والی بین الاقوامی 12 بارہ امامیہ جنتری جسے سیّد انتظار حسین زنجانی کے فرزند شہزادہ سیّد محمد علی زنجانی نے اپنے دورانِ تعلیم **UK** میں قیام کے وقت مرتب و جاری کیا جسے پاکستان سمیت امریکہ کینیڈا، یورپ اور **UK** سمیت متعدد ممالک میں شائقین کی پذیرائی ملی۔

**صفحات 160 قیمت =/150 روپے**

**اپنے قریبی بک سٹال یا ادارہ سے آرڈر کر کے آج ہی مطلع کریں۔**

## سہواً غلطی کی تصحیح زنجانی جنتری 2018ء

زنجانی جنتری 2018ء صفحہ نمبر 157 تا 160 اور 182، 183 جبکہ 12 امامیہ جنتری 2018ء صفحہ نمبر 51 تا 56 پر نظرات سیارگان اور سیارگان کے شرف و ہبوط 2018ء کی بجائے 2017ء سہواً غلطی سے پرنٹ ہو چکے ہیں۔ جس کیلئے ادارہ سبھی اِن قارئین سے معذرت خواہ ہے۔ جو ان اوقات سے فیض یاب ہوتے ہیں۔ 2018ء سال بھی ماہنامہ آئینہ قسمت میں اسکی تصحیح جاری رہیگی اس کے علاوہ ہم نے انکی PDF فائل بھی تیار کی ہے۔ ایسے بہن بھائی جو اسے اپنے سیل فون Whatsapp پر منگوانا چاہیں تو منگوا سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ مکمل 12 امامیہ جنتری 2018ء کی بھی PDF فائل دستیاب ہے۔ شائقین وہ بھی ادارہ کے سیل فون: 0300-9483758 پر Massage کر کے بلا قیمت طلب کر سکتے ہیں۔

Happy New Year Wishes 2018

قائداعظم نے فرمایا:۔
"مجھ سے اکثر پوچھا جاتا ہے کہ پاکستان کا طرزِ حکومت کیا ہوگا؟ پاکستان کے طرزِ حکومت کا تعین کرنے والا میں کون ہوتا ہوں۔ مسلمانوں کا طرزِ حکومت آج سے تیرہ سو سال قبل قرآن کریم نے وضاحت کے ساتھ بیان کر دیا تھا۔ الحمدللہ قرآن مجید ہماری رہنمائی کے لیے موجود ہے اور قیامت تک موجود رہے گا"

اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۝ (سورۃ النور، آیت 35)




**2018ء ہمیں اپنی گذشتہ زندگی کا احتساب کرنے، اپنی زندگی میں سجدہ شکر کی نعمت کو حاصل کرنے کی کوشش پر زور دینا چاہیے۔ کیونکہ اس سال کا نمبر رحمت اللعالمین محمد مصطفیؐ اور علی المرتضیٰ علیہ السلام کا نمبر ہے۔**

زائچہ پاکستان اپنے تعمیر و ترقی کے دور میں

## مہادشا قمر 5 ستمبر 2015ء تا 4 ستمبر 2025ء جاری۔
## دس سالہ شاندار تعمیر و ترقی کا دور پاکستان

### زنجانی جنتری کی سابقہ اہم پیش گوئیاں:

☆ **2015**ء کی پیش گوئی تعمیر و ترقی وطن اور دہشت گردی کے خلاف مارشل لاء۔ **درستگی** (پاک چائنہ راہداری اور ضرب عضب)

☆ **2016**ء کی پیش گوئی خاتمہ دہشت گردی کا تسلسل اور کرپشن کے احتساب کا سال۔ **درستگی** (ضرب عضب جاری، کرپشن و پانامہ لیگ)

☆ **2017**ء کی پیش گوئی نئی عالمی لیڈر شپ، مسلم امہ اور پاکستان سے سیاست دان نہیں بلکہ لیڈر اُبھرے۔ سیاست دان کی نظر اگلے الیکشن اور لیڈر کی نظر اگلی نسلوں کی فلاح پر ہوتی ہے۔ مزید درستگی کا **31** دسمبر **2017**ء تک انتظار رہے گا۔ **درستگی (2017**ء میں **35** سال سے ملک پر حکمرانی کرنے والے سیاست دان وزیر اعظم میاں محمد نواز شریف کی نااہلی سے **2017**ء میں نئی لیڈر شپ کا آغاز ہو چکا ہے۔ قوم اپنے لیڈر کا روشن چہرہ **2018**ء میں ہی دیکھ سکے گی۔) یکم جنوری **2018**ء پیر **(Monday)** ہونے کے سبب قمر کا دن ہے۔

☆ **2018**ء نور مصطفیٰ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وعلی مرتضیٰؑ کا مفرد نمبر **2** سال ہذا **2018**ء کا نمبر ہے اور یہی نمبر زائچہ پاکستان میں مہادشا قمر کا بھی نمبر ہے۔

## 1973ء کے آئین کے بعد 2018ء پاکستان کی تاریخ میں ایک غیر معمولی مثبت آئینی تبدیلیوں کا سال ثابت ہوگا

قارئین زنجانی جنتری اس بات کے گواہ ہیں کہ جس طرح ہم سال بہ سال وطن عزیز پاکستان میں متوقع سیاسی ملکی حالات کی اہم پیش گوئیاں کرتے چلے آرہے ہیں۔ حالات سال بہ سال قریب ترین ویسے ہی چلے جا رہے ہیں۔ سو فیصد مالک حقیقی ہی بہتر جانتا ہے۔ علم نجوم، علم الاعداد، علم الروحانیات سے **آگاهی سال 2018ء میں تبدیلی انتظام نظام پاکستان میں** انصاف کی جھلک بلا امتیاز و مذہب و ملت نمایاں ہو۔ **1973**ء کا آئین پاکستان جس میں اب تک بے شمار تبدیلیاں ہو کر اس کا حلیہ ماضی کے آمر اور سیاست دان اپنی اپنی مرضی سے بگاڑ اور سنوار چکے ہیں۔ **سال 2018ء مضبوط نظام آئین و نظام الیکشن مثبت تبدیلیوں اور انصاف کے ساتھ طلوع ہوگا۔ 2018**ء عام الیکشن کا سال انتخاب سے قبل احتساب کا نعرہ **2018**ء آئین معطل ہو۔۔۔۔۔۔ یا نہ ہو۔ آئین اور نظام حکومت میں یقیناً بہتر اصلاحات آئیں۔ قومی اسمبلی اور چاروں پانچوں اسمبلی کے معزز اراکین کے شاہی اخراجات کو جمہوریت سے صدارت کی طرف موڑا جا سکتا ہے۔ **2018**ء کرپٹ بیورو کریسی سیاست دانوں کے لیے بقاء و آزمائش کا سال ہے۔

**2017**ء تبدیلی روح جمہوریت کا سال **2018**ء تبدیلی انتظام نظام پاکستان کا سال معلوم ہوتا ہے۔ پاکستانی قوم کو کسی طویل کن دن عبوری نظام حکومت سے گزرنا پڑ سکتا ہے۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ دنیا دو متحارب گروپوں میں تقسیم ہو، عالمی جنگ کی صف بندی کی خبریں نمایاں رہیں۔

# جشن عید میلاد النبیؐ کے زیرسایہ عرس شاہ زنجانی رحمۃ اللہ علیہ

## کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ II لاہور میں منایا گیا 9 ربیع الاوّل

اس پروقار روحانی تقریب کے میزبان شہزادہ حافظ سیّد محسن علی زنجانی نے انکے معاونین میں زنجانی فاؤنڈیشن کے ممبران شہزادہ صاحب کے ہمراہ رہے۔ سینکڑوں عاشقانِ رسولؐ نے محفل رسولؐ میں شرکت کی۔ ادارہ آئینہ قسمت کی فیس بک تقریب کی چار گھنٹے پر محیط تقریب کو دیکھا اور سنا جاسکتا ہے۔ جن مہمانوں نے شرکت فرمائی ان میں سے کچھ کے نام:۔

### نعت خواں

علامہ محمد وقاص عطاری قادری
علامہ شاہد علی قادری
محترم جناب محمد کوثر علی قادری
محترم جناب عثمان عبید قادری
محترم جناب زم زم رضا قادری
محترم حافظ احمد رضا قادری
محترم جناب محمد ناصر علی قادری

### خصوصی خطاب

محترم جناب قبلہ علامہ محمد عمیر قادری
دامت برکاتھم العالیہ
(ڈائریکٹر ایجوکیشن اوورسیز دعوت اسلامی، کوآرڈی نیٹر تنظیم المدارس)

## مہمانانِ گرامی

| | | |
|---|---|---|
| پیر سید چن پیر قادری صاحب (سجادہ نشین میاں میر لاہور) | محترم جناب جمیل بدر صاحب (برادر مرحوم جہانگیر بدر صاحب) | جناب حاجی محمد یونس صاحب (بھماں جھگیاں) |
| جسٹس رانا زاہد محمود صاحب (سابق جج لاہور ہائی کورٹ، موجودہ جج الیکشن ٹریبونل پنجاب) | محترم جناب ذوالفقار علی بدر صاحب (صاحبزادہ مرحوم جہانگیر بدر صاحب) | جناب محمد سلیم نقشبندی صاحب |
| محترم جناب غلام محمد علی حسن گجر صاحب (وائس چیئرمین گجر برادری، صدر شاہ عالم مارکیٹ تاجر برادری) | صاحبزادہ پیر سیّد ظہور شاہ کاظمی سجادہ نشین حضرت صابر شاہ ولی" و حضرت ناصر شاہ ولی" | جناب سیّد مشتاق حسین زنجانی صاحب |
| میاں محمد اکرم صاحب (ڈپٹی سپریڈنٹ) | پیر سید افضال حسین زنجانی | علامہ عدنان قادری صاحب |
| خواجہ ندیم سعید صاحب (چیئرمین وال سٹی U.C) | علامہ محمد اشفاق عطاری قادری صاحب | جناب سیّد ریاض علی شاہ گیلانی صاحب |
| محمد شہزاد بٹ صاحب (چیئرمین مصالحتی عدالت وال سٹی) | محمد فیصل بٹ (چیئرمین کینال پارک بازار) | علامہ عبدالقیوم قادری صاحب |
| چوہدری محمد خرم ریاض گجر صاحب (چیئرمین گجر یوتھ ایسوسیشن پاکستان) | جناب سیّد شاہد علی قادری نقشبندی صاحب (کینال پارک) | مفتی محمد ساجد عطاری قادری صاحب |
| پیر سید ریاض علی شاہ صاحب (شادباغ) | الحاج محمد خالد محمود صاحب (خلیفہ مرتضیٰ علی حسینی عثمان آباد انڈیا) | معین الحق علوی صاحب |
| جناب سیّد اشتیاق حسین بخاری صاحب | محترم جناب حاجی انور صاحب (شادمانی ہال) | جناب سیّد عاصم بخاری صاحب (اداکار) |
| جناب سیّد اویس شاہ بخاری صاحب | محمد حبیب خان (سابق چیئرمین کینال پارک بازار) | جناب شجاعت حسین ہاشمی صاحب |
| جناب سیّد ریحان شاہ بخاری صاحب | محمد ذیشان طیب صاحب (مسٹر لاہور، فٹنس ماڈل پاکستان) | محترم جناب عبدالعزیز صاحب |
| جناب ڈاکٹر نوازش علی صاحب | علامہ وقار علی قادری صاحب | محترم جناب جمال بدر صاحب |
| قاری محمد عارف صاحب (درگاہ میراں حسین زنجانی) | علامہ وقار علی قادری صاحب | قاری محمد عارف صاحب (درگاہ میراں حسین زنجانی) |
| محمد ذیشان طیب صاحب (مسٹر لاہور، فٹنس ماڈل پاکستان) | محمد حبیب خان (سابق چیئرمین کینال پارک بازار) | محترم جناب حاجی انور صاحب (شادمانی ہال) |

اس مرتبہ درگاہ شاہ زنجانی بھماں جھگیاں پر بھی 9/10 ربیع الاوّل مختصر تقریب (بوجہ سڑک تعمیراتی کاموں) ہوئی۔ شہزادہ سیّد محسن زنجانی نے اپنے دادا، دادی اماں کی قبر پر پھولوں کی چادریں مہمانوں کے ساتھ چڑھائیں۔ دُعا یہ تقریب کے بعد مہمانوں کی لنگر سے تواضع کی گئی۔

# عالمی وسیاسی پیشگوئیاں جنوری 2018ء

زائچہ فل مون — قوس — بحساب ویدک

8 عطارد 24.56 · 7 مریخ 20.44 مشتری 23 · 9 زہرہ 15.48 · زحل 7.24 · شمس 17.31 · 10 کیتو 21.10 · 11 · 12 · 6 · 1 · 5 · 3 قمر 17.31 · 2 · 4 راہو 21.10

02 جنوری 2018ء اسلام آباد 07 بجکر 23 منٹ

زائچہ نیومون — جدی — بحساب ویدک

9 عطارد 14.1 زحل 9.7 · 8 مریخ 0.4 · 10 شمس 2.48 کیتو 20.48 قمر 2.48 زہرہ 11.39 · 11 · 12 · 1 · 7 مشتری 25.20 · 2 · 6 · 4 راہو 20.48 · 3 · 5

17 جنوری 2018ء اسلام آباد 07 بجکر 16 منٹ

**زائچہ اوّل فل مون:**۔ سال نو کی ابتداء فل مون چاند کی چودھویں سے ہورہی ہے۔ بلاشک وشبہ سرکار دو عالمؐ ہی اس کائنات کے روشن ستارے ہیں۔ آپ ہی کے نور آپ ہی کے دم قدم سے کائنات کی گردش جاری وساری ہے۔ آپ ہی چودھویں کے چاند ہیں۔ زنجانی جنتری **2018**ء جوکہ اکتوبر **2017**ء میں شائع ہوکر پاکستان بھر کے بکسٹالوں کی زینت بن چکی تھی ہم نے **2018**ء کو نور مصطفیؐ کا سال قرار دیا تھا۔ تب حکومت سے نہ کوئی غلطی ہوئی تھی اور نہ ہی **تحریک لبیک یارسول اللہؐ** شروع ہوئی تھی۔ ہم نے اپنی کم علمی کے باوجود **2018**ء کو نور مصطفیؐ کا سال قرار دیا۔ تحریک لبیک یا مصطفیؐ نظام مصطفیؐ کی جانب پہلا قدم ہے۔ اور اس تحریک کو ماسوائے چند افراد **22** کروڑ پاکستانیوں کی حمایت حاصل رہیگی۔ ہمارے نظام شمسی کا سب سے پیارا میٹھاماں کی طرح پیار کرنے والا ستارہ قمر (چاند) **2** جنوری کی شب دنیا خصوصاً پاکستان بھر میں روشن انداز سے دیکھا جائے جبکہ گزشتہ ماہ سپر مون کا نظارہ بھی ہم کرچکے ہیں۔ آخر چاند **14** تاریخ کو ہی کیوں مکمل فل مون نظر آتا ہے۔ قدرت کی اس میں کیا حکمت ہے۔ اس کیلئے قارئین کے لئے ایک الگ مضمون اسی سال پیش خدمت کیا جائے گا۔ فی الحال ہم زائچہ فل مون پر روشنی ڈالتے ہیں۔ طالع برج قوس میں شمس طالع کے درجات سے ناظر ہمراہ زہرہ زحل تحت الشعاع غروب مقابل ساتویں قمر ہے۔ شمس زائچہ میں نویں عدلیہ مذہب کا مشترکہ حاکم ہوکر اندرون ملک تحریک نظام مصطفیؐ کی پورے ملک میں گونج کا مضبوط اشارہ ہے۔ عاشقان رسولؐ کو عدلیہ اور تمام مذہبی وسیاسی جماعتوں کا تعاون رہیگا سرکارؐ کی ختم نبوت ہر مسلمان کے ایمان کے کامل ہونے کی دلیل ہے۔ دسویں سربراہ مملکت صدر وزیراعظم کا حاکم ستارہ عطارد بارہویں نحس گھر رہتے ہوئے چھٹے گھر کو بھی ناظر۔ اقدار کے ایوان میں ہلچل تنزلی رہے۔ گیارہویں پارلیمنٹ کا حاکم زہرہ دوسرے تیسرے کا مشترکہ حاکم زحل طالع میں ہی غروب ہیں۔ پارلیمانی سیاسی سرگرمیاں حکمرانوں کے حق میں دکھائی نہیں دیتیں۔ اسمبلی کو توڑنے اور قبل از وقت الیکشن کروانے کے لئے زور بڑھے گا۔ ملکی معیشت میں کمزوری سے غیر ملکی قرضوں کا بوجھ بڑھے ڈالر کے مقابل روپیہ کی قدر مزید گرسکتی ہے۔ گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر میں مشتری مریخ حالت قران میں ہیں۔ مشتری کی نشست پارلیمانی بھرپور سرگرمیوں کا اشارہ وزیراعظم کے خلاف تحریک عدم اعتماد آسکتی ہے۔ مذہبی معاملات کے بل تنازعے اور ہنگامہ آرائی کا باعث بنیں۔ مذہبی اور فنانس معاملات تنازعات حکومتی کارکردگی سبکی کا باعث بنیں۔ مریخ گیارہویں ملکی دفاع اندرون ملک جاری ردالفساد کی جاری حکمت عملی پر تنقید سے دفاعی ادارے اس کو مزید فعال بنائیں گے۔

**زائچہ دوئم نیو مون:**۔ نیومون منقلب طالع برج جدی سروسز مالک عدلیہ زحل بارہویں نحس گھر ہمراہ چھٹے نویں کا حاکم عطارد بھی یہیں دسویں سربراہ مملکت کا حاکم طالع میں غروب تحت الشعاع عوامی واحتسابی پوزیشن میں کمزور بارہویں نحس گھر کا حاکم مشتری دسویں گیارہویں پارلیمنٹ کا حاکم مریخ اپنے ہی گھر میں نہایت اطفالی درجات پر ہونے سے سبھی زائچہ نیومون کمزور اور عجیب وغریب پراسرار حالات کی نشاندہی کرتا ہے۔ بارہویں گھر سیاسی نجوم میں خاص پوزیشن کا حامل اس گھر کے منسوبات مزدوروں کے معاملات میں گڑبڑ، وبائی امراض ہسپتال شفاخانوں میں بھرمار، رفاہ عامہ خیراتی ادارے، خانقاہوں دربار مزارعات اور مذہبی شخصیات گستاخ شان مصطفیؐ کی سرکوبی تک متحرک رہیں۔ حکومت کی مخالف خفیہ سیاسی ومذہبی تنظیمیں اندرون ملک اپنے مقاصد کے حصول تک سراپا احتجاج رہیں۔ موجودہ سیاسی حکومت کی تنزلی رسوائی کے اندیشے بعید از قیاس نہیں مریخ کو نشست پارلیمانی حلقوں کو درہم برہم، لڑائیاں جھگڑے اور پارٹی ڈسپلن کی خلاف ورزی جیسے واقعات پیش آسکتے ہیں۔ طالع میں نیرین شمس وقمر بھی نہایت کمزور پوزیشن میں ہونے سے یوں معلوم ہوتا ہے کہ عوام میں بے چینی افراتفری اور بے اطمینانی رہیگی۔ امراض کی کثرت ناگہانی حادثات وواقعات کے خدشہ کے سبب ہسپتالوں پر مریضوں کا بوجھ بڑے دہشت گردی کے اندیشہ کے پیش نظر حکام اور عوام کو محتاط رہنا ہوگا۔ اسمبلی کو توڑ کر نئے جلد انتخابات کرانے کے لئے سیاسی قوتیں متحرک رہیں۔ قانون ومذہب کا مشترکہ حاکم عطارد بارہویں نحس پوزیشن پر ہونے سے یوں معلوم ہوتا ہے کہ اچانک ایسا ماحول بن جائے۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء **10** جنوری **01** بجکر **06** منٹ، خاتمہ **12** جنوری **12** بجکر **04** منٹ تک رہے گی۔
اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

# ہم فلسطین سے اس لئے محبت کرتے ہیں

سید محمد علی زنجانی

01: یہ فلسطین انبیاء علیہم السلام کا مسکن اور سرزمین رہی ہے۔

02: حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فلسطین کی طرف ہجرت فرمائی۔

03: اللہ تبارک وتعالیٰ نے حضرت لوط علیہ السلام کو اس عذاب سے نجات دی جو ان کی قوم پر اسی جگہ نازل ہوا تھا۔

04: حضرت داؤد علیہ السلام نے اسی سرزمین پر سکونت رکھی اور یہیں اپنا ایک محراب بھی تعمیر فرمایا۔

05: حضرت سلیمان علیہ اسی ملک میں بیٹھ کر ساری دنیا پر حکومت فرمایا کرتے تھے۔

06: چیونٹی کا وہ مشہور قصہ جس میں ایک چیونٹی نے اپنی باقی ساتھیوں سے کہا تھا "اے چیونٹیو، اپنے بلوں میں گھس جاؤ" یہیں اس ملک میں واقع عسقلان شہر کی ایک وادی میں پیش آیا تھا جس کا نام بعد میں "وادی النمل۔ چیونٹیوں کی وادی" رکھ دیا گیا تھا۔

07: حضرت زکریا علیہ السلام کا محراب بھی اسی شہر میں ہے۔

08: حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اسی ملک کے بارے میں اپنے ساتھیوں سے کہا تھا کہ اس مقدس شہر میں داخل ہو جاؤ۔ انہوں نے اس شہر کو مقدس اس شہر کے شرک سے پاک ہونے اور انبیاء علیہم السلام کا مسکن ہونے کی وجہ سے کہا تھا۔

09: اس شہر میں کئی معجزات وقوع پذیر ہوئے جن میں ایک کنواری بی بی حضرت مریم کے بطن سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت مبارکہ بھی ہے۔

10: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو جب ان کی قوم نے قتل کرنا چاہا تو اللہ تبارک وتعالیٰ نے انہیں اسی شہر سے آسمان پر اٹھالیا تھا۔

11: ولادت کے بعد جب عورت اپنی جسمانی کمزوری کی انتہا پر ہوتی ہے ایسی حالت میں بی بی مریم کا کھجور کے تنے کو ہلا دینا بھی ایک معجزہ الٰہی ہے۔

12: قیامت کی علامات میں سے ایک حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا زمین پر واپس تشریف اسی شہر کے مقام سفید مینار کے پاس ہوگا۔

13: اسی شہر کے ہی مقام باب لُد پر حضرت عیسیٰ علیہ السلام مسیح دجال کو قتل کریں گے۔

14: فلسطین ہی ارض محشر ہے۔

15: اسی شہر سے ہی یاجوج وماجوج کا زمین میں قتال اور فساد کا کام شروع ہوگا۔

16: اس شہر میں وقوع پذیر ہونے والے قصوں میں سے ایک قصہ طالوت اور جالوت کا بھی ہے۔

17: فلسطین کو نماز کی فرضیت کے بعد مسلمانوں کا قبلہ اول ہونے کا اعزاز بھی حاصل ہے۔ ہجرت کے بعد حضرت جبرائیل علیہ السلام دوران نماز ہی حکم ربی سے آقا علیہ السلام کو مسجد اقصیٰ (فلسطین) سے بیت اللہ کعبہ مشرفہ (مکہ مکرمہ) کی طرف رخ کرا گئے تھے۔ جس مسجد میں یہ واقعہ پیش آیا وہ مسجد آج بھی مسجد قبلتین کہلاتی ہے۔

18: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم معراج کی رات آسمان پر لے جانے سے پہلے مکہ مکرمہ سے یہاں بیت المقدس (فلسطین) لائے گئے۔

19: سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کی اقتداء میں انبیاء علیہم السلام نے یہاں نماز ادا فرمائی۔ اس طرح فلسطین ایک بار پھر سارے انبیاء کا مسکن بن گیا۔

20: سیدنا ابو ذرؓ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ زمین پر سب سے پہلی مسجد کونسی بنائی گئی؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ مسجد الحرام (یعنی خانہ کعبہ)۔ میں نے عرض کیا کہ پھر کونسی؟ (مسجد بنائی گئی تو) آپ ﷺ نے فرمایا کہ مسجد الاقصیٰ (یعنی بیت المقدس)۔ میں نے پھر عرض کیا کہ ان دونوں کے درمیان کتنا فاصلہ تھا؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ چالیس برس کا اور تو جہاں بھی نماز کا وقت پالے، وہیں نماز ادا کر لے پس وہ مسجد ہی ہے۔

21: وصال حبیبنا صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کو ارتداد کے فتنہ اور دیگر کئی مشاکل سے نمٹنے کیلئے عسکری اور افرادی قوت کی اشد ضرورت کے باوجود بھی ارض شام (فلسطین) کی طرف آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا تیار کردہ لشکر بھیجنا بھی ایک ناقابل فراموش حقیقت ہے۔

22: اسلام کے سنہری دور فاروقی میں دنیا بھر کی فتوحات کو چھوڑ کر محض فلسطین کی فتح کیلئے خود سیدنا عمر کا چل کر جانا اور یہاں پر جا کر نماز ادا کرنا اس شہر کی عظمت کو اجاگر کرتا ہے۔

(باقی صفحہ نمبر 19 پر)

# تیسری عالمگیر جنگ کا کب خطرہ؟

## 2018ء میں امریکا، چین، اسرائیل اور ایران کے لیے نئے چیلنجز

از تحریر: سیّد انور فراز، کراچی

امریکی صدر ڈونلڈ ٹرمپ کی طرف سے بیت المقدس (یروشلم) کو اسرائیل کا دارالحکومت تسلیم کرنے کا اقدام اور امریکی سفارت خانے کو تل ابیب سے منتقل کرنے کا حکم اگرچہ انتہائی خطرناک مضمرات کا حامل ہے، لیکن حیران کن اور غیر متوقع نہیں۔ اس لئے **1948**ء میں اسرائیل کی یہودی ریاست کے قیام سے لے کر اب تک امریکہ اس کی مکمل پشت پناہی کرتا چلا آیا ہے۔ خود صدر ٹرمپ اپنی انتخابی مہم میں اس کا وعدہ کر چکے ہیں۔ اس طرح صدر ٹرمپ کا یہ فیصلہ دراصل امریکہ کی اسرائیل نواز پالیسیوں کا تسلسل اور صدر ٹرمپ کی حکومت کی اسلام دشمنی کا ثبوت ہے۔ سیّد مصور علی زنجانی

**یروشلم کو دارالحکومت تسلیم کرنے پر سعودیہ میں مقیم 45 ملکی مسلم اتحادی فوج کی جامع حکمت عملی سامنے آگئی "امریکا کو بددعائیں دینے پر اتفاق"**

زنجانی جنتری **2018**ء میں پاکستان کے حوالے سے علم فلکیات کی روشنی میں امکانات اور رجحانات کا جائزہ پیش کیا گیا تھا، ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ نئے سال کے بارے میں ہم جو کچھ محسوس کر رہے ہیں وہ مکمل تفصیل کے ساتھ بیان کرنے میں کامیاب رہے، بہت سی باتیں ناگفتنی ہوتی ہیں اور بہت کچھ سمجھنے اور پھر اسے بیان کرنے میں دشواریاں بھی پیش آتی ہیں، پورے ایک سال کے **12** مہینوں پر نہایت باریک بینی سے تفصیلی نظر ڈالنا اکثر ممکن نہیں ہوتا، سال بھر کی سیاروی گردش کے نتیجے میں پیدا ہونے والے ممکنہ بنیادی اثرات کو پیش نظر رکھا جاتا ہے، اس حوالے سے **2018**ء ہمیں نہایت اختلافی، فتنہ پرور اور شرانگیز نظر آتا ہے، باقی اللہ ہی بہتر جانتا ہے کہ اس سال کے حقیقی ثمرات کیا ہوں گے؟

### نیا زائچہ پاکستان 33 ثور 3




20 اپریل 1971ء اسلام آباد 14 بجکر 58 منٹ 20 سیکنڈ

اپنے اس سالانہ مضمون میں ہم نے خصوصی طور پر زائچہء پاکستان کو موضوع بنایا اور زیادہ گفتگو پاکستان کے حوالے سے ہی ہوئی، جب کہ بیرونی عناصر اور عوامل کو بھی مدنظر رکھنا ضرور ہوتا ہے، دنیا کس طرف جا رہی ہے؟ دیگر ممالک آج کس مقام پر کھڑے ہیں اور ان کے اپنے اہداف کیا ہیں؟ مزید یہ کہ دیگر ممالک کے سربراہان مملکت کون لوگ ہیں اور اپنے مزاج اور فطرت میں کیسی اچھی یا بری خصوصیات کے حامل ہیں، اس حقیقت کو بھی نظرانداز نہیں کرنا چاہیے، ہم بہت پہلے اپنے ایک مضمون میں یہ حوالہ دے چکے ہیں کہ دوسری عالمی جنگ جب شروع ہوئی تو بین الاقوامی ماحول کیا تھا اور کس قسم کے لوگ اس ماحول میں طاقت ور کردار ادا کر رہے تھے، بعد میں ثابت ہوا کہ جنگ کی آگ بھڑکانے والے ہٹلر اور مسولینی منفی سوچ اور انتہاپسندانہ فطرت کے حامل تھے۔

گزشتہ سال جب **امریکی صدر ڈونالڈ ٹرمپ** الیکشن میں کامیاب ہوئے اور ہم نے ان کا زائچہ پیش کیا تو اس وقت بھی اس حقیقت کی نشان دہی کی تھی کہ وہ ایک منفی سوچ رکھنے والے انتہا پسند ہیں، ساتھ ہی دیگر ملکوں کے بعض سربراہان کے حوالے سے بھی نشان دہی کی تھی جن میں **بھارت کے نریندر مودی**، **مصر کے عبدالفتح السیسی**، **شام کے بشارالاسد**، **کوریا کے کم جون اُن** وغیرہ شامل ہیں۔

## امریکا بہادر کو دنیا کا چوہدری بننے کا خبط ہے، بھارت سے امریکا کے گہرے ہوتے ہوئے تعلقات کے پیچھے بھی چین دشمنی سرفہرست ہے

اسی تناظر میں ان ملکوں کے زائچوں پر بھی نظر ڈالنا ضروری ہے جو آنے والے سالوں میں **تیسری عالمی جنگ کے آغاز میں اہم کردار ادا کرسکتے ہیں، ایسے ملکوں میں ہماری تحقیق کے مطابق سرفہرست امریکا، چین، اسرائیل، جاپان، ایران، شام، یمن، پاکستان، بھارت، مصر وغیرہ نمایاں ہوں گے، اس کی وجہ یہ ہے کہ ان ممالک میں سے اکثر ملکوں کا پیدائشی برج سرطان، جدی یا ثور ہے اور 2019 میں خطرناک نوعیت کی سیاروی پوزیشن ان ہی تین برجوں پر اثر انداز ہوگی،** فی الحال زیادہ تفصیل کی گنجائش نہیں ہے، انشاء اللہ آئندہ اس حوالے سے تفصیلی گفتگو ہوگی۔

زائچہ امریکہ 0 سرطان 18




2 فروری 1781ء 17 (Annapolus.M.D) بجکر 6 منٹ

### امریکی زائچے کا منظرنامہ

**عزیزان من!** جیسا کہ سب جانتے ہیں کہ بین الاقوامی منظرنامے میں امریکا بہادر کو دنیا کا چوہدری بننے کا خبط ہے اور اس کی وجہ اس کی مضبوط معاشی پوزیشن اور سائنس اور ٹیکنالوجی میں غیر معمولی ترقی ہے، مزید یہ کہ ہم نے امریکی زائچے کی روشنی میں عرض کیا تھا کہ امریکی قوم کی فطرت جنگ جویانہ ہے، دنیا میں جہاں جہاں بھی فتنہ و فساد برپا ہوتا ہے، وہاں کسی نہ کسی حوالے سے امریکا کی موجودگی بھی ضروری ہے، جنوبی ایشیا میں چین سے امریکی محاذ آرائی کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں، کہا جاتا ہے کہ بھارت سے امریکا کے گہرے ہوتے ہوئے تعلقات کے پیچھے بھی چین دشمنی سرفہرست ہے، دوسری طرف چین کے ''برخوردار'' شمالی کوریا کا کردار امریکا یعنی مسٹر ٹرمپ کے لیے ناقابل برداشت ہوتا چلا جارہا ہے، شمالی کوریا کے سربراہ کم جون اُن ڈونالڈ ٹرمپ سے بھی بہت آگے کی چیز ہیں، ان کے لیے اگر کوئی مثال پیش کی جاسکتی ہے تو بھارت کے نریندر مودی اور مصر کے جنرل السیسی ہیں کیوں کہ تینوں افراد کا پیدائشی برج عقرب ہے، مسٹر ٹرمپ کا پیدائشی برج اسد ہے اور اسدی افراد کی انا بہت بلند ہوتی ہے، وہ صرف فرماں برداری اور انکساری پسند کرتے ہیں، یہ برداشت نہیں کرسکتے کہ ان کے سامنے کوئی سر اٹھائے، سرکشی کا مظاہرہ کرے، عقربی کم جون نہایت خاموشی سے اپنا زہریلا ڈنک استعمال کرکے مسٹر ٹرمپ کو بے چین و بے آرام کرتے رہتے ہیں اور اس کے نتیجے میں اکثر امریکی شیر کی دھاڑ سنائی دیتی رہتی ہے لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آنے والے مہینوں میں شیر کی قوت برداشت جواب دینے والی ہے۔

دسمبر **2017**ء سے امریکی زائچے کے مطابق ایک سخت وقت کا آغاز ہورہا ہے جو نہ صرف امریکا کے لیے بلکہ امریکی صدر کے لیے بھی نئے مسائل اور نئے چیلنج سامنے لائے گا جس کا آغاز یروشلم کو اسرائیل کا دارالحکومت تسلیم کرکے امریکی صدر نے کردیا ہے، زائچے میں سیارہ مشتری کی پوزیشن اور راہو کیتو کی پوزیشن آئندہ سال تقریباً مارچ تک بہت اہم نظر آتی ہے، امریکا کو مختلف محاذوں پر غیر معمولی مخالفت اور دباؤ کا سامنا ہوگا، ممکن ہے دنیا بھر میں رائے عامہ بہت زیادہ امریکا کے خلاف ہوجائے خصوصاً عالم اسلام یروشلم کا اسرائیلی دارالحکومت ہونا کسی طور بھی تسلیم کرنے پر آمادہ نہ ہو، یہ صورت حال امریکی صدر مسٹر ٹرمپ کے لیے بھی پریشان کن ہوگی، امریکی معیشت کو بھی کوئی بڑا جھٹکا لگ سکتا ہے، اس دوران میں کیے گئے سخت فیصلے بعد میں امریکا کے گلے پڑ سکتے ہیں اور امریکی زائچے کی آئندہ چند ماہ کے دوران میں پوزیشن یہ ظاہر کرتی ہے کہ امریکا خاصے جارحانہ موڈ میں ہوگا، ایسے فیصلوں میں شمالی کوریا کے خلاف

**امریکی زائچے کی آئندہ چند ماہ کے دوران میں پوزیشن یہ ظاہر کرتی ہے کہ امریکا خاصے جارحانہ موڈ میں ہوگا، ایسے فیصلوں میں شمالی کوریا کے خلاف کارروائی، مڈل ایسٹ میں غیر معمولی نوعیت کی مداخلت اور اسرائیل نوازی، افغانستان اور پاکستان کے حوالے سے مسٹر ٹرمپ کی پالیسیوں کے مطابق کوئی بڑی کارروائی کا امکان نظر انداز نہیں کیا جاسکتا**

کارروائی، مڈل ایسٹ میں غیر معمولی نوعیت کی مداخلت اور اسرائیل نوازی، افغانستان اور پاکستان کے حوالے سے مسٹر ٹرمپ کی پالیسیوں کے مطابق کوئی بڑی کارروائی کا امکان نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔

وقت کرتا ہے پرورش برسوں
حادثہ ایک دم نہیں ہوتا

یہ مشہور شعر ایک حقیقت ہے جس سے انکار ممکن نہیں ہے، ملکوں اور قوموں پر اچھے یا برے وقت اچانک ہی نمودار نہیں ہوتے، ان کے پیچھے مختلف حالات و واقعات کی کڑیاں باہم ایک دوسرے سے جڑتی چلی جارہی ہوتی ہیں، ہمارے خیال سے دسمبر 2017ء سے مارچ 2018ء تک کا وقت کے پیش نظر عوامی اور سرکاری سطح پر احتجاج کا سلسلہ زور پکڑ سکتا ہے، مگر امریکہ کے خلاف کسی متحدہ اقدام کی توقع نہیں کی جاسکتی البتہ امریکہ کو سیاسی اور سفارتی سطح پر نہ صرف مخالفت بلکہ تنہائی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کیونکہ اس کے اپنے مغربی اور یورپی اتحادی بھی اس اقدام کی مخالفت کررہے ہیں۔ ٹرمپ کا یہ اقدام مشرق وسطیٰ میں قیام امن اور عرب اسرائیل تنازع کے حل کے امکانات پر کاری ضرب ہے۔ اس سے فلسطینی اور عرب بنیاد پرست تنظیموں کی طرف سے سخت مزاحمت کا سامنا کرنا پڑے گا۔ طاقت کے زعم میں اور امریکہ کی بھرپور حمایت کے بل بوتے پر اسرائیل اس وقت شاید اس مزاحمت کو خاطر میں نہ لائے لیکن اسے آگے چل کر پہلے سے زیادہ بھیانک نتائج کا

**دسمبر 2017ء سے مارچ 2018ء تک کا وقت امریکا کے لیے درحقیقت نئی الجھنیں، نئے تنازعات اور نئے مسائل کو جنم**

امریکا کے لیے درحقیقت نئی الجھنیں، نئے تنازعات اور نئے مسائل کو جنم دینے کا باعث بن سکتا ہے، ایسے وقتوں میں تدبر اور تحمل کے ساتھ قوم کی رہنمائی ضروری ہوتی ہے اور یہی کام مسٹر ڈونالڈ ٹرمپ نہیں جانتے، حالانکہ ان کے اقدام اور فیصلے خود امریکا میں بھی متنازع خیال کیے جارہے ہیں اور آنے والے دنوں میں امریکی دانش ور انہیں مزید تنقید کا نشانہ بنائیں گے، اس بات کا امکان بھی موجود ہے کہ وہ اپنے بعض اقدام اور فیصلوں کے نتیجے میں اپنی رہی سہی مقبولیت بھی کھو بیٹھیں اور ان کے خلاف امریکی کانگریس یا عدلیہ بعض سخت فیصلے کرنے پر مجبور ہوجائے۔

**1967ء** میں بیت المقدس پر سرائیلی قبضے کے بعد ہی پوری اسلامی دُنیا متحد ہوکر حرکت میں آگئی تھی۔ اسلامی ملکوں کی تنظیم او آئی سی بھی اس کے بعد ہی وجود میں آئی تھی۔ ٹرمپ کے فیصلے سے عالم اسلام میں غم وغصہ اور احتجاج کی ایک نئی لہر پیدا ہوگئی، لیکن مسلم دُنیا میں اس وقت جو تقسیم پائی جاتی ہے اس

سامنا کرنا پڑے گا۔

زائچہ چین **0 جدی 14**




**7 نومبر 1931ء 13Jianxi** بجکر صفر منٹ

**عوامی جمہوریہ چین**

چین پاکستان کے گہرے دوستوں میں شامل ہے اور ایک بڑے عظیم الشان منصوبے پر کام کا آغاز کرچکا ہے جسے سی پیک کا نام دیا جارہا ہے، امریکا، بھارت

اوران کے اتحادی اس منصوبے کے خلاف ہیں، کچھ عرصہ پہلے چین اور بھارت کے درمیان کشیدگی اس حد تک بڑھ گئی تھی کہ دونوں ملکوں کے درمیان کسی بڑے تصادم کا خطرہ نظر آنے لگا تھا لیکن چینی قیادت نے دانش مندی اور تحمل کا مظاہرہ کیا لیکن ایک بار پھر چین کے زائچے میں ایسے اثرات کی نشان دہی ہورہی ہے جس کے نتیجے میں امریکا اور بھارت سے کشیدگی میں اضافہ ہوگا، دلچسپ بات یہ ہے کہ امریکا کا پیدائشی برج سرطان ہے اور چین کا جدی، یہ دونوں برج ایک دوسرے کے مقابل ہیں لہٰذا ہم دیکھتے ہیں کہ امریکا اور چین کے درمیان کبھی بھی خوش گوار اور دوستانہ تعلقات نہیں رہے، حالانکہ دونوں ایک دوسرے کے ساتھ زبردست تجارتی روابط و تعلقات رکھتے ہیں لیکن دونوں کے سیاسی نظریات میں زمین و آسمان کا فرق ہے اور دونوں ہی ایک دوسرے پر برتری حاصل کرنے کی دوڑ میں لگے رہتے ہیں، چین کے زائچے میں بھی ایسے وقت کا آغاز ہوچکا ہے جو اس کے لیے مستقبل میں بڑے چیلنج لاسکتا ہے، یہ چیلنج اندرونی طور پر بھی پریشان کن ہوں گے اور بیرونی طور پر بھی، اندرونی طور پر موجودہ گورنمنٹ کو باہمی اختلافات اور سیاسی خلفشار کا سامنا ہوسکتا ہے جب کہ بیرونی طور پر امریکی اقدامات اور فیصلے پریشان کن ہوں گے، اچھی بات یہ ہے کہ چینی قیادت اپنے ملک اور قوم سے مخلص ہے اور محب وطن ہے، ملک کی معیشت بہترین پوزیشن میں ہے لہٰذا آنے والے چیلنج اس کے لیے زیادہ بڑا مسئلہ نہیں بنیں گے۔

## زائچہ ایران 0 سرطان 23




یکم اپریل 1979ء تہران بوقت 15 بجکر صفر منٹ

### اسلامی جمہوریہ ایران

امریکا کی طرح ایران کا برتھ سائن بھی برج سرطان ہے اور یہ کہنا غلط نہیں

## سابق امریکی وزیر خارجہ ہنگری کسنجر نے یہ پیش گوئی کی ہے کہ تیسری عالمی جنگ ایران کی وجہ سے شروع ہوگی

ہوگا کہ تازہ ایرانی زائچے کی روشنی میں امریکا سے ملتے جلتے چیلنجز ایران کو بھی درپیش ہیں، راہو کیتو ایران کے زائچے میں پہلے اور ساتویں گھر میں نہایت حساس درجات کے قریب ہیں اور یہ صورت حال گزشتہ نومبر سے جاری ہے، سیارہ مشتری بھی چوتھے گھر سے گزر رہا ہے جس کی آٹھویں گھر میں موجود زہرہ اور کیتو سے نظر حادثات و سانحات کی نشان دہی کرتی ہے، نومبر میں آنے والا زلزلہ بھی اسی سیاروی پوزیشن کا شاخسانہ ہے، ایران کے زائچے میں راہو کے دور اکبر میں مشتری ہی کا دور اصغر جاری ہے جو اختلافات، تنازعات میں شدت لاتا ہے اور شاید یہی وجہ ہے کہ ایران گزشتہ سال جولائی کے بعد سے مسلسل تنازعات کا شکار ہے، امریکا سے تعلقات میں بھی مسٹر ٹرمپ کے آنے کے بعد دوبارہ اختلافات پیدا ہوگئے ہیں، ایران کے لیے بھی آئندہ سال مارچ تک کا وقت نت نئے چیلنجز کی نشان دہی کررہا ہے، مزید یہ کہ مڈل ایسٹ کی صورت حال میں ایران ایسے فیصلے اور اقدام کرسکتا ہے جس کے نتیجے میں سعودی عربیہ میں بے چینی پیدا ہوسکتی ہے اور اس کے اتحادی عرب ممالک ایران پر برہمی کا اظہار کرسکتے ہیں، اسرائیل کے حوالے سے بھی ایران کی طرف سے سخت رویہ اور فیصلے سامنے آسکتے ہیں، سابق امریکی وزیر خارجہ ہنگری کسنجر نے یہ پیش گوئی کی ہے کہ تیسری عالمی جنگ ایران کی وجہ سے شروع ہوگی۔ ان کا یہ اقدام ایران دشمنی کا بھی آئینہ دار ہے۔ کیونکہ مشرق وسطیٰ میں اس وقت امریکہ ایران کو اپنے عزائم کی تکمیل میں سب سے بڑی رکاوٹ سمجھتا ہے۔ علاوہ ازیں اسرائیل کے وجود کو تسلیم کرکے اور رو ہاں بیٹھ کر وہ مشرق وسطیٰ کی زیادہ بہتر طریقے سے نگرانی کرسکے گا اور اس خطے میں اپنی پالیسیاں اپنی مرضی کے مطابق آگے بڑھا سکے گا۔ ٹرمپ نے اب یہ قدم اُٹھایا اور ماہی کے امریکی صدور اب تک نہ اُٹھا سکے تو اس کی ایک وجہ یہ ہوسکتی ہے کہ مشرق وسطیٰ میں واقع ممالک

اب اس قابل نہیں رہے کہ امریکہ یا اسرائیل کو مزاحمت پیش کرسکیں۔

زائچہ اسرائیل جدی




**15 مئی 1948ء (Tel Aviv) صفر بجکر ایک منٹ**

## اسرائیل

اسرائیل کا برتھ سائن **20** درجہ **56** دقیقہ جدی ہے، سیارہ مشتری زائچے کے دسویں گھر سے گزر رہا ہے جو زائچے کا فعلی منحوس سیارہ ہے، دوسرا سب سے زیادہ منحوس سیارہ شمس ہے، یہ بھی **15** نومبر تک دسویں گھر میں رہا جس کا تعلق وزیراعظم اور اس کی کابینہ سے ہے اور ملک کے عزت و وقار سے ہے، گزشتہ دنوں اسرائیلی وزیراعظم پر کرپشن کے الزامات لگے، اسرائیل یروشلم کو دارالحکومت بنانا چاہتا تھا اور امریکا خصوصاً مسٹر ٹرمپ نے اس حوالے سے اسرائیل کی مدد کی، یہ کوئی معمولی واقعہ نہیں ہے، اگر ایک طرف اسرائیل میں اس واقعے کے بعد جشن کا سماں ہے تو دوسری طرف عالم اسلام کے لیے اس سے بڑا سوگ کوئی اور نہیں ہے، کچھ عرصہ پہلے ہی امریکا کے سابق وزیر خارجہ ہنری کسنجر جو نسلاً کٹر یہودی ہیں، یہ پیش گوئی کرچکے ہیں کہ اسرائیل تمام عرب ممالک پر قبضہ کرلے گا اور زبردست قتل و غارت کے بعد عربوں کا نام و نشان تک مٹا دیا جائے گا، ہنری کسنجر کہتے ہیں کہ تیسری عالمی جنگ قریب ہے اور مسلمان راکھ کا ڈھیر بن جائیں گے، وغیرہ وغیرہ۔

**اسرائیلی دانش وروں نے ایک لمبی پلاننگ کے بعد اپنا یہ ٹارگٹ حاصل کیا ہے اور مسٹر ڈونالڈ ٹرمپ جیسے غیر سیاسی بندے کو امریکی صدارت کی کرسی پر بٹھایا ہے**

ہمیں نہیں معلوم مسٹر کسنجر کی یہ پیش گوئی کس بنیاد پر ہے؟ ان کا تعلق صیہونی تنظیم فری میسن سے ہے جو برس ہا برس سے ایسے ہی خواب دیکھ رہی ہے، اسلام دشمنی ان کے خمیر میں شامل ہے، اسی طرح احسان فروشی بھی یہودیت کا طرۂ امتیاز ہے، وہ بھول گئے کہ جب اسپین سے انہیں نکالا گیا تھا اور وہ دنیا بھر میں ذلیل و خوار ہو رہے تھے تو ترکوں نے انہیں پناہ دی، سلطان سلیمان ذیشان نے استنبول کے دروازے ان پر کھول دیے حالانکہ یہ پھر بھی سلاطین ترکیہ کے خلاف سازشوں میں پیش پیش رہے، بہر حال قبر میں پاؤں لٹکائے مسٹر ہنری کسنجر کا یہ خواب کبھی شرمندۂ تعبیر نہیں ہوگا۔

اسرائیل کا برتھ سائن جیسا کہ پہلے عرض کیا ہے کہ برج جدی تقریباً **21** درجہ ہے، اس زائچے میں فعلی منحوس سیارہ مشتری اور شمس ہیں، مشتری آئندہ سال اکتوبر تک زائچے کے دسویں گھر میں رہے گا اور بالکل اسی طرح کیتو سے جنوری تا مارچ قران کرے گا جیسے امریکا کے زائچے میں چوتھے گھر میں کیتو سے قران کررہا ہے، مزید یہ کہ راہو کیتو بھی اسی طرح زائچے کو متاثر کریں گے جیسے امریکی زائچے کو متاثر کررہے ہیں، مزید طرفہ تماشا یہ ہے کہ زائچے میں راہو کا دورِ اکبر جاری ہے اور دورِ اصغر بھی راہو کا ہے، راہو بے شک چوتھے گھر میں اچھی پوزیشن رکھتا ہے لیکن کمزور ہے، راہو کا دور چال بازیوں، مکاریوں اور ناجائز طریقوں سے کامیابی دیتا ہے لیکن یہ کامیابیاں عارضی ہوتی ہیں اور بعد میں گلے پڑ جاتی ہیں،



**یہودیت کا طرۂ امتیاز ہے، وہ بھول گئے کہ جب اسپین سے انہیں نکالا گیا تھا اور وہ دنیا بھر میں ذلیل وخوار ہو رہے تھے تو ترکوں نے انہیں پناہ دی، سلطان سلیمان ذیشان نے استنبول کے دروازے ان پر کھول دیئے حالانکہ یہ پھر بھی سلاطین ترکیہ کے خلاف سازشوں میں پیش پیش رہے**

یقیناً اسرائیلی دانش وروں نے ایک لمبی پلاننگ کے بعد اپنا یہ ٹارگٹ حاصل کیا ہے اور مسٹر ڈونالڈ ٹرمپ جیسے غیر سیاسی بندے کو امریکی صدارت کی کرسی پر بٹھایا ہے کیونکہ کوئی سیاسی سوجھ بوجھ رکھنے والا سیاست داں یہ غلطی نہیں کر سکتا تھا۔

ہم یہاں ایسٹرولوجیکل اصطلاحات سے گریز کرتے ہوئے مختصراً یہ عرض کریں گے کہ اسرائیل کے زائچے کی پوزیشن آئندہ سال مارچ تک اتنی اچھی نہیں ہے جیسا کہ مسٹر کسنجر خواب دیکھ رہے ہیں، مزید یہ کہ 26 جنوری 2019 سے زائچے میں مشتری کا سب پیریڈ شروع ہوگا اور اگر عالمی جنگ 2019 میں ہونا ہے تو اس جنگ میں اسرائیل کو ناقابل تلافی نقصانات، تباہی وبربادی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے، فی الحال ہم اس موضوع پر اظہار خیال نہیں کرنا چاہتے کہ عربوں کا مستقبل کیا ہے؟ صرف اتنا عرض کریں گے کہ **اسرائیل کا مستقبل 2019 سے 2020 تک تاریک نظر آتا ہے**، واضح رہے کہ جنگ کوئی اچھی چیز بہر حال نہیں ہے اور اسرائیل کو امریکا، برطانیہ اور دیگر اسرائیل نواز ممالک کی سپورٹ حاصل رہے گی لیکن خود اسرائیل کے زائچے کی پوزیشن ہر گز ایسی نہیں ہوگی جو اسے ایک فاتح کی حیثیت سے عربوں پر برتری دلا سکے، انشاء اللہ عرب ممالک اور دیگر اہم ملکوں کے زائچوں پر بھی آئندہ تجزیاتی نظر ڈالی جائے گی۔



## سابق امریکی وزیر خارجہ ہنری کسنجر کی پیش گوئی

### ورلڈ وار III ہوگی اور مسلمان ختم ہو جائیں گے

سابق امریکی وزیر خارجہ ہنری کسنجر نے واضح اور بلند آواز میں طویل خاموشی کے بعد خطرناک بیانات دینے شروع کر دیئے، جبکہ لوگ اُس کی موجودگی بُھلا چکے تھے۔ ورلڈ وار 3 آرہی ہے اور ایران سے اِس کی ابتداء ہوگی، جس میں اسرائیل زیادہ سے زیادہ عربوں کو قتل کرے گا اور مڈل ایسٹ پر اپنا قبضہ جمائے گا۔ ہنری نے ڈیلی سکیپ کو انٹرویو دیتے ہوئے کہا۔ ہم نے U.S آرمی کو واضح کر دیا ہے کہ ہم پر 7 ممالک پر قبضہ کرنے کا پریشر ہے جن کے پاس مڈل ایسٹ میں تیل اور دیگر قدرتی ذخائر ہیں۔ صرف ایک قدم رہ گیا ہے جو کہ ایران پر حملہ ہے۔ جب چائنہ اور روس اپنی کوئی بیوقوفانہ حرکت کریں گے۔ تو ورلڈ وار عظیم جیتی جائے گی اور صرف ایک طاقت امریکہ اور اسرائیل جیتیں گے۔ اسرائیل اپنی مکمل طاقت سے حملہ کرے گا اور زیادہ سے زیادہ عربوں کو قتل کرتا ہوا آدھے مڈل ایسٹ پر قبضہ کرلے گا۔

جنگ کے شادیانے ابھی سے ہی مڈل ایسٹ میں بج رہے ہیں اور صرف بہرے ہی اُن کو نہیں سُن پا رہے۔ کسنجر نے کہا کہ اگر سب کچھ ٹھیک ایسے ہی ہوا تو اسرائیل آدھے مڈل ایسٹ پر حکمرانی کرے گا۔ کسنجر نے کہا کہ پچھلے 10 سالوں میں امریکی اور یورپی نوجوان پہلے سے جنگ کی ٹریننگ لے رہے ہیں اور جب حکم دیا جائے گا تو وہ اُن کو پورا کرتے ہوئے مسلمانوں کو ختم کر دیں گے۔

کسنجر نے یہ بھی کہا کہ امریکہ اور اسرائیل روس اور ایران کیلئے تابوت تیار کر رہے ہیں اور ایران اس تابوت میں آخری کیل ہوگا۔ امریکہ اُن کی طاقت کے نشے میں سنبھلنے کا موقع دے گا لیکن وہ ہمیشہ کیلئے دب جائیں گے اور پھر دُنیا میں صرف ایک ہی سُپر پاور کی حکومت چلے گی اور فری میشنری حکومت بنا سکیں گے۔ کسنجر نے اپنے ارادے، خواب اور سوچ کی تصدیق بھی کی۔ ہنری کسنجر سابق امریکی وزیر خارجہ تھے جو کہ ورلڈ آرڈر کا حمائتی رہا۔ 1923ء میں جرمنی میں ایک یہودی فیملی میں پیدا ہوا۔

یا صاحب الزمان

انتخاب: حافظ سید محسن علی زنجانی

# آپ اپنے بارویں امام کو کتنا جانتے ہیں؟

امام مہدی (عج) کتنے سال کی عمر میں مقامِ امامت پر منصوب ہو گئے تھے؟ 5 سال

امام زمانہ (عج) کی غیبتِ صغرا کتنے سالوں تک رہی؟ 69 سال

امام مہدی (عج) کی غیبت کبرا کس سال سے شروع ہوگئی؟

قمری سال 329 سے (اب 1439 ہے)

امام زمانہ (عج) کے ظہور کی پہلی نشانی کیا ہوگی؟ (سورج مغرب سے نکلے گا)

احادیث کے مطابق غیبتِ کبرا میں امام زمانہ (عج) کے نمائندے کون ہیں؟

شیعہ مراجعِ تقلید، جو کہ فقہ اور روایات سے بخوبی آگاہ ہیں۔

جب امام زمانہ (عج) اس دنیا میں تشریف لائے تھے، ان کے داہنے بازو پر کونسی آیت لکھی ہوئی تھی؟

"جاء الحق وزھق الباطل انّ الباطل کان زھوقا"

کس معصومؑ نے فرمایا ہے کہ ظہور کا وقت، خدا سے مربوط ہے اور جو بھی اسے مشخص کریگا، وہ جھوٹا ہوگا؟ حضرت مہدی (عج)

پیغمبروں کی میراثوں میں سے کسی ایک میراث کا ذکر کریں جو امام زمانہ (عج) اپنے ساتھ لائینگے؟ (حضرت سلیمانؑ کا منبر)

امام زمانہ (عج) کس دن ظہور کرینگے؟ (جمعہ کے دن)

امام مہدی (عج) کس شہر سے ظہور کرینگے؟ (مکہ مکرمہ سے)

وہ آیت جسے حضرت مہدی (عج) ظہور کے وقت سب سے پہلے پڑھینگے، کونسی ہے؟

"بقیۃ اللہ خیر لکم ان کنتم مؤمنین"

کونسا شہر امام مہدی (عج) کی دار الحکومت ہوگا؟ (کوفہ)

ظہور کے بعد امام مہدی (عج) کا محکمہ انصاف اور عدلیہ کونسی جگہ ہوگی؟ (مسجد کوفہ)

امام (عج) کے انصار، آنحضرت کی بیعت کس جگہ پر کرینگے؟ (کعبۃ اللہ میں)

امام مہدی (عج) کے انصار کتنے ہونگے؟ (313 افراد)

ظہور کے بعد امام (عج) کے انصار میں کتنی خواتین شامل ہونگی؟ (13 خواتین)

ظہور کے بعد امام زمانہ (عج) کی بیعت کرنے والا پہلا شخص کون ہوگا؟

(حضرت جبرائیلؑ)

کونسے پیغمبر، امام مہدی (عج) کے پیچھے نماز پڑھینگے؟ (حضرت عیسیٰؑ)

روایات میں امام زمانہ (عج) کے گھر کا نام کیا ذکر ہوا ہے؟ (بیت الحمد)

امام مہدی (عج) کی تلوار کا نام کیا ہے؟ (سیف اللہ)

امام مہدی (عج) کی جانب سے کتنی بڑی دعائیں ہم تک پہنچی ہیں؟ (40 دعائیں)

کونسی مسجد امام زمانہ (عج) کے خاص حکم کے تحت بنی ہے؟ (مسجد جمکران)

حضرت نوحؑ کی کونسی مخصوص صفت امام زمانہ (عج) میں پائی جاتی ہے؟ (لمبی عمر)

غیبتِ کبرا کے وقت سب سے بڑی عبادت کونسی ہے؟ (امام زمانہؑ کے ظہور کا انتظار)

پڑھی جانے والی کونسی زیارت، امام زمانہ (عج) کے ساتھ متعلق ہے؟

(زیارت آل یاسین)

امام زمانہ (عج) کی مخصوص دعا کونسی ہے؟ (دعائے عہد)

امام مہدی (عج) کے ساتھ مخصوص نماز کتنی رکعتوں کی ہے؟ (2 رکعت)

امام مہدی (عج) کی جانب سے روزانہ کونسی دعا پڑھنے کی ہدایت ملی ہے؟

(دعائے فرج)

امام وقت (عج) کے ظہور میں تعجیل کے لئے بر محمد و آل محمد صلوات

# یَوۡمَ نَدۡعُوۡا کُلَّ اُنَاسٍۭ بِاِمَامِهِمۡ (القرآن)

**ترجمہ:**۔ بروز محشر ہر انسان کو اپنے زمانہ کے امام کے ساتھ بُلایا جائے گا۔

از تحریر: محمد علی سلیمانی، ڈیرہ اسماعیل خان

قرآنِ حکیم اللہ تعالیٰ کا کلام ہے جو تا قیامت آنے والے ہر ہر علم کا مجموعہ ہے۔ لَارَیۡبَ، قیامت برحق ہے قرآن حکیم نے عجیب انداز سے قیامت کو پیش کیا ہے جس کا قلبِ صدق سے مطالعہ ہی انسان کی باطنی آنکھیں کھول دینے کیلئے کافی ہے۔ قرآن حکیم میں بارگاہ خداوندی میں پہنچنے کیلئے اللہ تعالیٰ نے ایک راہ بتادی ہے ایک ذریعہ اور وسیلہ بتادیا ہے کہ یَوۡمَ نَدۡعُوۡا کُلَّ اُنَاسٍۭ بِاِمَامِهِمۡ ۚ (بنی اسرائیل آیت نمبر ۷۱) قیامت کے دن ہر شخص کو اپنے زمانہ کے امام کے ساتھ بُلایا جائے گا۔

آیت کا مطالعہ کرنے پر عقل یہ فیصلہ دیتی ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ جو قیامت کے دن ہر انسان کو اُس کے زمانہ کے امام کی معیت میں اپنے دربار میں بُلا رہا ہے کیا اُس اللہ کے عدل کے خلاف یہ نہ ہوگا کہ قیامت میں جس امام کے ساتھ بُلائے قرآن و رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ دُنیا میں اُس امام کا پہ نہ بتائے؟؟؟ دوسرے الفاظ میں جو اللہ تعالیٰ قیامت میں بھی ہر انسان کو اپنے پاس بُلانے کیلئے وسیلہ کا اعلان کرے کیا دُنیا میں وہ ہر انسان کو بغیر وسیلہ کے زندگی گذارنے کا حکم دے گا؟؟؟ مگر اللہ تعالیٰ نے ضرور بتایا ہے، قرآن میں بھی بتایا ہے اور صاحب قرآن رسولِ اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ بھی بار بار بتایا ہے۔ چونکہ اَزل سے ہی دو طاقتیں برسرِ پیکار ہے خیر و شر چنانچہ قرآن حکیم نے بھی امام دو قسم کے ہی بتائے ہیں۔ پہلی قسم کے آئمہ کے بارے یوں فرمایا: وَجَعَلۡنَا مِنۡهُمۡ اَئِمَّةً یَّهۡدُوۡنَ بِاَمۡرِنَا (سورۃ سجدہ آیت ۲۴) **ترجمہ:**۔ اور ہم نے اِن میں آئمہ بنائے جو ہمارے حکم سے ہدایت کرتے ہیں۔

اور دوسری قسم کے آئمہ کے بارے یوں فرمایا: وَجَعَلۡنٰهُمۡ اَئِمَّةً یَّدۡعُوۡنَ اِلَی النَّارِ (سورۃ قصص آیت نمبر ۴۱) **ترجمہ:**۔ اور ہم نے ان میں آئمہ بنائے جو لوگوں کو جہنم کی طرف بُلاتے ہیں۔

مَیں قربان جاؤں قرآن کے اسلوب پر دونوں آیات میں دو طرح کے الفاظ استعمال ہوتے ہیں پہلی آیت میں ''یَهۡدُوۡنَ'' اور دوسری آیت میں یَدۡعُوۡنَ دونوں الفاظ قیامت تک حیات لیئے ہوئے ہیں یَهۡدُوۡنَ یعنی ہدایت کرتے ہیں اور تا قیامت کرتے رہیں گے۔ یَدۡعُوۡنَ یعنی جہنم کی طرف بُلاتے ہیں اور بُلاتے رہیں گے۔ ان دو ہی آیات سے فیصلہ ہوگیا کہ ہدایت کرنے والا امام بھی آج موجود ہے اور اُس کے مقابل گمراہ کرنے والا امام بھی آج موجود ہے۔ پس دُنیا اگر آج ہدایت کرنے والے ہادی کو پہچان لے تو اُس ہادی کے مقابلے میں آنے والا جہنمی امام بھی فوراً سمجھ میں آجائے گا۔ ہدایت کرنے والے آئمہ کے بارے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو فرمایا وہ مختصراً صحاح ستہ وغیرہ سے پیش خدمت ہے۔ چنانچہ بخاری شریف کتاب الاحکام و صحیح مسلم جلد دوم، صحیح ابوداؤد جلد چہارم طبع مصر، صحیح ترمذی جلد دوم، صحیح مشکوٰۃ جلد دوم، کنز العمال جلد ششم، مسند احمد بن حنبل جلد 1 اور جلد 5، مسند طیالیسی وغیرہ میں بصراحت کئی کئی راویانِ معتبر اور جلیل القدر سے احادیث رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم نقل کی گئی ہیں کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ''یہ اَمر (دین) ختم نہیں ہوگا جب تک اِن میں بارہ خلیفہ نہ ہوجائیں وہ سب قریش سے ہوں گے۔''

لوگوں کا کام ہمیشہ جاری رہے گا جب تک کہ ان پر بارہ حاکم نہ ہوجائیں۔ دینِ اسلام بارہ اماموں تک گرامی و باعزت رہے گا۔ حسبِ تعداد نقباء بنی اسرائیل اِس اُمت کے مالک بارہ خلیفہ ہوں گے۔ میرے بعد خلفاء (بارہ) ہونگے حسبِ تعداد نقباء موسیٰؑ، ہمیشہ یہ دین بارہ خلفاء تک قائم رہے گا جو قریش سے ہوں گے جب وہ ہلاک ہوجائیں گے تو زمین اہلِ زمین کو لیکر زلزلے میں آجائے گی۔ حق و صداقت کی یہ احادیث سب سے بڑی دلیل ہیں۔ کنز العمال حدیث نمبر ۵ میں جو بتایا گیا ہے کہ جب بارہ خلفاء ختم ہوجائیں گے تو زمین مع اپنی ساکنوں کے زلزلے میں آجاوے گی، پس زمین کا ابھی تک برقرار رہنا اور اس کا وجود زلزلے کی زد میں نہ آنا یہ ثابت کررہا ہے کہ اِن بارہ خلفاء میں سے

ابھی تک ایک خلیفہ بارہویں امامؑ کی صورت میں موجود ہے اور اِس حدیث مبارکہ کو تقویت دے رہی ہے قرآنی حقیقت يَوْمَ نَدْعُوا كُلَّ أُنَاسٍ بِإِمَامِهِمْ ۚ ۔کہ قیامت کے دن ہر شخص کو اُس کے زمانہ کے امام کے ساتھ بُلایا جائے گا یہ آیت ہی سب سے بڑی دلیل ہے اِس ایمانی حقیقت کی کہ ہر زمانہ میں وجودِ حُجّتِ الٰہی موجود ہے۔ عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری جلد ہفتم طبع مصر میں علامہ عینی لکھتے ہیں کہ حضرت عیسیٰؑ اِس اُمت کے ایک شخص کے پیچھے نماز پڑھیں گے جو آخر زمانہ اور قُربِ قیامت میں ہوگا اِس صحیح ترین قول کی یہ دلیل ہے کہ زمین اللہ کے قائم کردہ حُجّت سے کبھی خالی نہیں رہتی۔ چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے بارہا مرتبہ اِس کی طرف توجہ دلائی اور فرمایا: مَنْ مَّاتَ وَلَمْ يَعْرِفْ إِمَامَ زَمَانِهِ مَاتَ مَيْتَةَ الْجَاهِلِيَّةِ۔ **ترجمہ:۔** جو بھی مَر گیا اور اپنے زمانہ کے امام کی معرفت نہ پا سکا وہ جاہلیت کی موت مَرا۔ (منصبِ امامت شاہ اسماعیل شہید، شرح عقائد نسفی مطبوعہ لکھنؤ، جمع بین الصحیین للحمیدی فی ذکر الامارۃ، تفتازانی شرح مقاصد جلد دوم، جمع الفوائد ابن اثیر جزری جلد ۱، الصواعق محرقہ) اِن کتب کے علاوہ مشکوٰۃ شریف جلد دوم حدیث نمبر 3488 مطبوعہ کراچی میں بھی ہے کہ جو شخص اِس حال میں مَر جائے کہ اُس کی گردن میں امام کی بیعت نہ ہو وہ جاہلیت کی موت مرا۔ یہی حدیث مسند احمد بن حنبل جلد چہارم میں بھی موجود ہے۔

اب قارئین کرام کی توجہ اِس جانب مبذول کرانا چاہتا ہوں کہ وہ بارہ امام کون ہیں؟ جن کی گواہی صحاحِ ستہ دے رہی ہے؟ وہ بارھواں اور آخری امام کون ہے؟ جس کے وجودِ مبارکہ سے زمین کا وجود موجود و محفوظ ہے؟ دیکھئے یہ کلام اللہ اور کلامِ رسول ﷺ ہے کوئی کتابی بات نہیں ہے کہ غیر معتبر یا ضعیف کہہ کر جان چھڑا دینی چاہئے۔ یہ آخری زمانہ ہے ہم اور آپ کس امام کے ساتھ محشور ہوں گے؟ ورنہ يَوْمَ نَدْعُوا كُلَّ أُنَاسٍ بِإِمَامِهِمْ ۚ۔ کا ہماری اور آپ کی گردن میں طوق تو ہے نا؟ لامحالہ سوائے امام محمد مہدیؑ کے اور کوئی امام اِس زمانہ کا امام نہیں ہے جس کی بشارتوں پر ہر مسلک کی ڈھیروں کتب گواہی دے رہی ہیں جس کی آمد کی گواہیاں صرف قرآن پاک ہی نہیں بلکہ گزشتہ آسمانی کتب بھی دے رہی ہیں۔ ہمارا حشر نشر امام مہدیؑ کے ساتھ ہی ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اولادِ فاطمہؑ سے ہوگا۔ (مسند احمد بن حنبل جلد اوّل)

دینِ اسلام کا تمام کرہ ارض پر چھا جانے کا وعدہ امام مہدیؑ سے کیا گیا ہے۔ قرآنی آیت جو کہ ابھی اپنی نمود و اطلاق سے تشنیہ ہے اِس بات کی گواہی دے رہی ہے چنانچہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے کہ: هُوَ الَّذِي أَرْسَلَ رَسُولَهُ بِالْهُدَىٰ وَدِينِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّينِ كُلِّهِ (سورۃ توبہ آیت ۳۳) **ترجمہ:۔** ''وہی ذات ہے جس نے اپنے رسول ﷺ کو ہدایت اور دینِ حق کے ساتھ بھیجا تا کہ وہ ہر دین پر غالب ہو جائے۔'' اللہ تعالیٰ نے اِس آیت میں وعدہ کیا ہے کہ اُس کا دین تمام ادیان پر غالب آئے گا۔ چودہ سو سال ہو گئے مگر دین اسلام آج تک دوسرے ادیان پر غالب نہ آسکا بلکہ دُنیا میں متعدد ادیان کا وجود ابھی تک ہے یہ وعدہ امام مہدیؑ کے ساتھ پورا ہوگا جس کا ذکر امام فخر الدین رازی نے اپنی تفسیر کبیر جلد چہارم میں لکھا کہ بنا بر قول سدی یہ (وعدہ) زمانہ امام مہدیؑ میں ہوگا۔ کوئی ایسا شخص نہیں بچے گا جو یا تو دین اسلام میں داخل ہو جائے گا یا جزیہ ادا کرے گا۔ وَقُلْ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۚ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا (سورۃ بنی اسرائیل آیت ۸۱) **ترجمہ:۔** کہہ دیجئے حق آ گیا اور باطل جاتا رہا یقیناً باطل دفع ہونے والا ہے۔''

حق ہمیشہ آتا رہا تاہم باطل ابھی تک ساتھ ساتھ آ رہا ہے دین اسلام میں خود **73** فرقے ہیں جن میں **72** باطل ہیں، کوئی ایسا زمانہ ضروری ہے جب باطل کا نام و نشان نہ رہے باطل دفع ہو جائے صرف دین اسلام رہے سورۃ انفال میں یہی حکم دیا گیا ہے کہ **ترجمہ:۔** اتنا قتال کرو کہ فتنہ بالکل باقی نہ رہے اور دین کل کا کل صرف اللہ کیلئے ہو جائے۔ کیا ہم میں سے کوئی یہ دعویٰ کر سکتا ہے کہ آج ایسا ہوا ہے؟؟ یہ صرف ظہورِ امام مہدیؑ کے وقت ہوگا کہ زمین پر صرف دین اسلام ہی اسلام ہوگا، صحیح ترمذی باب المہدیؑ میں ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا، دُنیا ختم نہ ہوگی جب تک عرب کا مالک میرے اہلِ بیتؑ میں سے نہ ہوگا اُس کا نام میرے نام کے موافق اور مطابق ہوگا۔ صحیح ابو داؤد جزو چہارم باب المہدیؑ میں ہے کہ ابو سعید خُدری کہتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا مہدیؑ مجھ سے ہے کھلی پیشانی، ستواں ناک والا ہوگا اور زمین کو عدل و انصاف سے بھر دے گا جیسا کہ ظلم و جور سے بھری ہوگی۔ سنن ابن ماجہ جلد دوم میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں اہل عرب کا امام ایک مردِ صالح ہوگا جب وہ نماز

صبح کیلئے آگے بڑھے گا تو حضرت عیسیٰؑ نازل ہوں گے اور مسلمانوں کے امام پیچھے ہٹیں گے تا کہ حضرت عیسیٰؑ نماز پڑھائیں تو حضرت عیسیٰؑ اُن کی پُشت پر ہاتھ رکھ کر کہیں گے کہ آپ آگے بڑھ کر نماز پڑھائیں یہ نماز تمہارے لئے ہی قائم کی گئی ہے۔ حدیث سے اتنا تو معلوم ہوا کہ پیش نماز وہ امام ہوگا جو عیسیٰؑ جیسے نبی کا بھی امام ہوگا حضرت عیسیٰؑ جیسا نبی بھی اُن کے پیچھے ہی نماز پڑھے گا۔

احمد بن حنبل جنہوں نے ۲۴۱ھ میں وفات پائی تیسری صدی کے محدث ہیں جنہوں نے بخاری شریف سے بھی پہلے اپنی مسند احمد بن حنبل کو جمع کر لیا تھا اپنی اِسی مسند کی جلد اوّل میں رقم طراز ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا میں تم کو مہدیؑ کی بشارت دیتا ہوں جو آدمیوں کے اختلاف اور اُن میں تزلزل کے بعد ظاہر ہوگا۔ زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا جیسا کہ وہ ظلم وجور سے بھر چکی ہوگی اُس سے زمین وآسمان کے باشندے رضامند ہو جائیں گے۔ خوب مال عطا کرے گا۔

یہ مہدیؑ وہی ہیں جو عترتِ رسول ﷺ ہیں جن کے بارے اللہ کے رسول ﷺ نے بارہا اپنی اُمت کو تلقین کی کہ ''میں تمہارے درمیان دو بھاری چیزیں چھوڑے جا رہا ہوں ایک قرآن اور دوسری میری عترت، جس نے بھی اِن دونوں سے تمسک کیا وہ نجات پا گیا اور جس نے اِن سے منہ موڑا وہ غرق ہو گیا یہ دونوں ایک دوسرے سے جُدا نہ ہوں گے یہاں تک کہ حوضِ کوثر پر میرے پاس پہنچ جائیں۔ (صحیح مسلم جلد دوم، صحیح ترمذی جلد دوم، طبقات ابن سعد جلد دوم، مسند احمد بن حنبل جلد سوم، چہارم، پنجم، خصائص کبریٰ علامہ سیوطی جلد دوم، کنزالعمال جلد اوّل، تفسیر کبیر فخر رازی جلد، ہشتم، تفسیر در منشور علامہ سیوطی جلد ششم، تاریخ ابوالفداء جلد دوم، اسد الغابہ جلد دوم، الصّواعق محرقہ ابن مجرمکی۔ وغیرہ)

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا کہ قرآن اور میری عترت حوض کوثر تک جُدا نہ ہوں گے، بتائیے آج قرآن پاک ہے کہ نہیں؟ یقیناً ہے، تو پھر عترت کہاں ہے؟ قرآن کا دوسرا ساتھی امام مہدیؑ ہی رسول اللہ ﷺ کی عترت ہیں۔ قرآن کسی دور میں اکیلا نہیں رہا یہ خاموش ہادی ہے اس کے ساتھ ہر دور میں ایک بولتا ہوا ہادی امامؑ کی صورت میں موجود رہا ہے اس لئے رسول اللہ ﷺ فرما گئے تھے کہ ''جو بھی مر گیا اور اپنے زمانہ کے امام کی معرفت نہ پا سکا وہ جاہلیت کی موت مَرا۔ جب رسول اللہ ﷺ فرما گئے کہ میرے بعد بارہ خلیفہ ہوں گے، یہ دین بارہ خلیفہ تک معزز رہے گا تو وہ رسول ﷺ جس نے اپنی حیات میں کوئی گوشہ دین بغیر تفصیل نہیں چھوڑا ایک ایک چیز کی تفصیل بتائی جو نبی ﷺ مسواک اور خلال تک کے احکامات اس تفاصیل سے بتلا دے وہ ''بارہ خلفاء قریش سے ہوں گے'' یہ کہہ کر خاموش ہو جائے اور اُن کے نام تک نہ بتائے نہ اُن کی صفاتِ خاصہ بتائے یہ بات قطعاً عقل میں نہیں آتی اور خلافِ عقل ہے پس رسول اللہ ﷺ نے جب ان کی تعداد بتا دی تھی تو اُن کے نام تک بتلا دیئے تھے۔ چنانچہ اُن بارہ خلفاء بارہ آئمہ کے نام تاریخ نے اِس طرح محفوظ کئے ہیں کہ پہلے خلیفہ وامام علیؑ ابن ابی طالبؑ پھر امام حسنؑ مجتبیٰ پھر امام حسین پاکؑ، امام زین العابدینؑ، امام محمد باقرؑ، امام جعفر صادقؑ، امام موسیٰ کاظمؑ، امام علی رضاؑ، امام محمد تقیؑ، امام علی نقیؑ، امام حسن عسکریؑ، امام محمد مہدیؑ آخر الزمان (ماخوذ از، صواعق المحرقہ ابن حجر مکی، طبع مصر، شواہد النبوۃ، مولانا عبدالرحمٰن جامی طبع بمبئی، ینابیع المودۃ، علامہ قندوزی طبع قسطنطنیہ، نور الابصار علامہ شبلنجی، طبع مصر، ارجح المطالب علامہ عبیداللہ امرتسری طبع لاہور، مطالب السؤل علامہ ابن طلحہ شافعی، فصول المہمہ ابن صباغ مالکی، اسعاف الراغبین علامہ شیخ محمد صبان، تاریخ خمیس دیار بکری، وسیلۃ النجاۃ ملا مبین فرنگی محل، تذکرہ خواص الامہ سبط ابن جوزی، الیواقیت والجواہر علامہ شعرانی، تاریخ ابن خلکان جلد اوّل، فصل الخطاب خواجہ محمد پارسا وغیرہ)

پس، آخر الامر زمانہ آج اُس مہدی ہادی کے انتظار میں ہے دُنیا تین حصہ برائیوں میں بھر چکی ہے۔ بہت جلد ظہور امام مہدیؑ کی علامات پوری ہوتی جا رہی ہیں۔ خوش ابحال اُن لوگوں کے جو اپنے زمانہ کے امام مہدیؑ کی معرفت رکھتے ہیں اور اُن پر پکا ایمان رکھتے ہیں بد بخت ہیں وہ لوگ جو امام مہدیؑ کے منکر بن کر اللہ و رسول ﷺ اور قرآن پاک کے منکر ہیں کیونکہ مہدیؑ کی بشارتیں قرآن پاک دے رہا ہے رسول اللہ ﷺ نے دی ہیں آسمانی کتابوں نے دی ہے صرف امام مہدیؑ پر ایمان نہ لا کر بد بخت انسان اللہ، رسول ﷺ، قرآن اور دوسری آسمانی کتب کا منکر بن جاتا ہے۔ خداوند عالم ہم سب کو امام زمانہ امام مہدیؑ کی معرفت عطا فرمائے اُن کی زیارت سے مشرف فرمائے اور اُن کا انتظار کرنے والوں میں سے قرار دے۔ (آمین)



# علم الجفر (تبدیلی آرہی ہے!)

ازتحریر: سیدگلفام حسین حسینی، لاہور

**سوال:** یاعلیم :۔تبدیلی کانعرہ ہی ہے یاواقعی پاکستان میں تبدیلی آئے گی؟

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | | | | ی | ل | ی | د | ب | ت |
| | | | | | | | | | - | - | - | ا | ک | x |
| | | | | | | | | | ھ | ر | ع | ن | x | x |
| | | | | | | | | | - | ی | ھ | x | x | x |
| | | | | | | | | | ی | ھ | x | x | x | x |
| | | | | | | | | ا | ی | x | x | x | x | x |
| | | | | ی | ع | ق | ا | و | x | x | x | x | x | x |
| | ن | ا | ت | س | ک | ا | پ | x | | | | | | |
| | - | - | - | - | ی | م | x | x | | | | | | |
| ی | ل | ی | د | ب | ت | x | x | x | | | | | | |
| - | - | - | ی | ا | x | x | x | x | | | | | | |
| - | - | ی | ک | x | x | x | x | x | | | | | | |

ت ب ک ذ ا ن ی ع ھ ل ر ی ھ ی ھ ی ی ا و ا پ ق ا م ع ک ی ت ی س ن ب ا ت د ی ک ا ی ی ن ل ی

ی ھی ب ت م ا ی ھی ع د

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ی | ھ | آ | | ت | | ب | ی | ل | د |
| آئے | | | | ی گ | | | تبدیلی | | |

یعنی تبدیلی آئے گی۔

واللہ اعلم

23: دوسری باربعینہ معراج کی رات بروز جمعہ 27 رجب 583 ہجری کو صلاح الدین ایوبی کے ہاتھوں اس شہر کا دوبارہ فتح ہونا بھی ایک نشانی ہے۔

24: بیت المقدس کا نام قدس قران سے پہلے تک ہوا کرتا تھا، قرآن نازل ہوا تو اس کا نام مسجد اقصیٰ رکھ گیا۔ قدس اس شہر کی اس تقدیس کی وجہ سے ہے جو اسے دوسرے شہروں سے ممتاز کرتی ہے۔ اس شہر کے حصول اور اسے رومیوں کے جبرو استبداد سے بچانے کیلئے 5000 سے زیادہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے جام شہادت نوش کیا۔ اور شہادت کا باب آج تک بند نہیں ہوا، سلسلہ ابھی تک چل رہا ہے۔
یہ شہر اس طرح شہیدوں کا شہر ہے۔

25: مسجد اقصیٰ اور بلاد شام کی اہمیت بالکل حرمین الشریفین جیسی ہی ہے۔
جب قران پاک کی یہ آیت (والتین والزیتون وطور سینین وھذا البلد الامین) نازل ہوئی تو ابن عباس کہتے ہیں کہ ہم نے بلاد شام کو "التین" انجیر سے، بلاد فلسطین کو "الزیتون" زیتون سے اور الطور سینین کو مصر کے پہاڑ کوہ طور جس پر جاکر حضرت موسیٰ علیہ السلام اللہ پاک سے کلام کیا کرتے تھے سے استدلال کیا۔

26: اور قران پاک کی یہ آیت مبارک
(ولقد کتبنا فی الزبور من بعد الذکر ان الارض یرثھا عبادی الصالحون) سے یہ استدلال لیا گیا کہ امت محمد حقیقت میں اس مقدس سرزمین کی وارث ہے۔

27: فلسطین کی عظمت کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جاسکتا ہے یہاں پر پڑھی جانے والی ہر نماز کا اجر 500 گنا بڑھا کر دیا جاتا ہے۔

# انا مدینۃ العلم و علیٌ بابھا

از تحریر: سید قاسم علی نقوی البھاکری، سیالکوٹ

یہ حدیث بعض خوارج نے سنی تو از روئے حسد ان کی قوم کے دس عالموں نے امیر المومنین علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کی ہم میں سے ہر ایک شخص آپ سے ایک ہی سوال کرے گا اگر حضرت علیہ السلام نے ہر شخص کے سوال کا جدا جدا جواب دیا تو ہم جان اور مان لیں کہ آپ بے شک علم رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے شہر کا دروازہ ہیں۔ امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا پوچھو جو کچھ تم پوچھنا چاہتے ہیں۔ تب ایک نے سوال کیا۔

☆ ''علم بہتر ہے یا مال'' فرمایا علم بہتر ہے مال سے اس نے کہا کس دلیل سے فرمایا اس لئے کہ علم پیغمبروں کی میراث ہے اور مال قارون اور فرعون کی میراث ہے۔

☆ دوسرے نے پوچھا۔ ''علم بہتر ہے یا مال'' فرمایا علم مال سے بہتر ہے کیونکہ مال کا تو خود نگہبان ہے اور علم خود تیرا نگہبان ہے۔

☆ تیسرے کے جواب میں فرمایا کہ ''علم مال سے بہتر ہے'' اس لئے کہ مال والے کے دشمن بہت ہیں اور علم والے کے دوست بہت۔

☆ چوتھے نے بھی وہی سوال کیا۔ جواب میں فرمایا ''علم بہتر ہے مال سے'' کیونکہ مال صرف کرنے سے کم ہوتا ہے اور علم صرف کرنے سے بڑھ جاتا ہے۔

☆ پانچوں کے جواب میں فرمایا مال سے علم بہتر ہے کیونکہ صاحب مال کو بخیل کہتے ہیں اور صاحب علم کو کریم۔

☆ چھٹے نے بھی وہی سوال کیا۔ جواب میں فرمایا علم بہتر ہے مال سے اس لئے کہ مال کی چور سے حفاظت کرنا ضروری ہے اور علم کو حفاظت کی ضرورت نہیں۔

☆ ساتویں کے جواب میں فرمایا کہ علم مال سے بہتر ہے کیونکہ صاحب مال سے کل روز قیامت مال کا حساب لیا جائے گا۔ اور صاحب علم سے نہیں۔

☆ آٹھویں کو جواب دیا کہ علم مال سے بہتر ہے کیونکہ مال مدت کے بڑھنے سے پرانا ہو جاتا ہے اور علم پرانا نہیں ہوتا۔

☆ نویں عالم کے جواب میں فرمایا کہ مال سے علم بہتر ہے کیونکہ علم سے دل روشن ہو جاتا ہے اور مال کی محبت سے دل سیاہ ہو جاتا ہے۔

☆ دسویں کے سوال کا جواب دیا فرمایا علم سے مال بہتر ہے اس لئے کہ مالدار فرعون کی طرح خدائی کا دعویٰ کرتا ہے اور صاحب علم کہتا ہے! مَا عَبَدْنَاكَ حَق عِبَادَتِكَ ہم نے تیری عبادت نہیں کی جو تیری عبادت کا حق ہے۔

ان جوابات کے بعد فرمایا۔ اس اللہ کی قسم جس نے قبضۂ قدرت میں علی ابن ابی طالب کی جان ہے اگر تم سوال کرتے رہو جب تک میں زندہ ہوں تو ہر سوال کا جواب تازہ اور غیر مکرر دیتا رہوں گا جب ان خوارج نے امیر المومنین علیہ السلام سے اس طرح علم اور دانائی مشاہدہ کی دسوں اپنے پیروں اور تابعین سمیت تائب ہوئے اور توبہ کر کے مومین ہوئے۔ (بحوالہ: کوکب دُری ص ۳۱۴، ۳۱۳)

**قول مولا علی**

اگر تم اپنے علم پر مغرور ہو تو جہالت کے لیے یہ ہی کافی ہے

# حدیث مبارکہ سے

# استعاذہ کے فضائل و فوائد

ازتحریر: علامہ مفتی طالب حسین کرمانی، چک مغل

(قسط نمبر 1)

(1) حضرت سلیمان بین صرد رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب دو آدمیوں کا آپس میں جھگڑا ہوا۔ ایک آدمی کو اتنا غصہ آیا کہ اس کا چہرہ سُرخ ہو گیا اور رگیں پھول گئیں اور منہ سے جھاگ نکلنے لگی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد مبارک فرمایا کہ اگر یہ آدمی اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم پڑھ لے تو اس کا غصہ چلا جائے گا۔

(مسلم بخاری کتاب بدأالخلق، ترمذی ابواب الدعوات روایت معاذ بن جبل سے)

(2) حضرت عثمان بن ابی العاص ثقفی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے اور میری نماز اور میری قرأت کے درمیان شیطان حائل ہو جاتا ہے اور میں بھول جاتا ہوں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد مبارک فرمایا کہ اس شیطان کا نام خنزب ہے جب تو اسے محسوس کرے تو اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم پڑھ کر اپنے بائیں طرف تین دفع تھوک دیا کر تو حضرت عثمان بن ابی العاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے ایسا کیا تو اللہ تعالیٰ نے مجھے اس سے نجات دی۔ (مسلم کتاب السلام)

(3) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی آواز گدھے کی سُنے تو اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم پڑھے کیونکہ اس نے شیطان کو دیکھا ہے۔ (ترمذی ابواب الدعوات)

(4) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ دُعا پڑھا کرتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْاَرْبَعِ مِنْ عِلْمٍ لَّا یَنْفَعُ وَ مِنْ قَلْبٍ لَّا یَخْشَعُ وَ مِنْ دُعَاءٍ لَا یُسْمَعُ۔ (ابن ماجہ۔ ابواب الدعا نسائی کتاب الاستعاذہ ابوداؤد باب الاستعاذہ) **ترجمہ:۔** اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں چار چیزوں سے اس علم سے جو نفع نہ دے، اس دل سے جو نہ ڈرے، اس نفس سے جو سیر نہ ہو اور اس دُعا سے جو سنی نہ جائے۔

(5) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ دُعا مانگتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْفَقْرِ وَ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْقِلَّةِ وَ الذِّلَّةِ وَ اَعُوْذُ بِكَ اَنْ اَظْلِمَ وَ اُظْلَمَ۔ (نسائی کتاب الاستعاذہ) **ترجمہ:۔** اے اللہ میں تیری پناہ پکڑتا ہوں تنگ دستی، اور تیری پناہ پکڑتا ہوں قلت اور ذلت سے اور تیری پناہ پکڑتا ہوں کہ ظالم یا مظلوم بنوں۔

(6) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ پڑھتے تھے۔ تعوّذ بِاللّٰہِ مِنَ الْفَقْرِ وَ الْقِلَّةِ وَ الذِّلَّةِ وَ اَنْ تظلم اَو تظلم۔ (نسائی کتاب الاستعاذہ)

(7) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ پڑھتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْقِلَّةِ وَ الْفَقْرِ وَ الذِّلَّةِ وَ اَعُوْذُ بِكَ اَنْ اظلم اَوْ اظلم۔ (نسائی کتاب الاستعاذہ)

(8) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ پڑھا کرتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْفَقْرِ وَ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْقِلَّةِ وَ الذِّلَّةِ وَ اَعُوْذُ بِكَ اَنْ اظلم اَوْ اظلم۔ (نسائی کتاب الاستعاذہ)

(9) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ پڑھا کرتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْجُوْعِ فَاِنَّهٗ بِئْسَ الضَّجِیْعُ وَ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْخِیَانَةِ فَاِنَّهٗ بِئْسَتِ الْبِطَانَةُ۔ (نسائی کتاب الاستعاذہ، ابوداؤد)

(10) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر رات جب اپنے بستر پر آتے تو دونوں ہتھیلیاں جمع کر کے پڑھتے اور پھونکتے۔ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحد، اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الفلق اور قل اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاس پھر دونوں ہاتھ پھیرتے جہاں تک کہ اپنے بدن پر پہنچتے شروع کرتے سر اور منہ اور آگے کے بدن سے ایسا تین بار کرتے۔ (ترمذی ابواب الدعوات)

(جاری ہے)

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ جنوری 2018ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات و تعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔
قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جا سکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2018ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَارِجَالُ الْغَیْبِ وَیَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَۃِ اَعِیْنُوْنِیْ بِقُوَّۃٍ وَّنْظُرُوْنِیْ بِنَظْرَۃٍ یَارُقَبَاءُ یَانُقَبَاءُ یَانُجَبَاءُ یَا اَبْدَالُ یَا اَوْتَادُ یَاقُطْبُ یَاغَوْثُ اَعِیْنُوْنِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین و قارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول ﷺ بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہر حال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استغال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

| تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت | تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 5 جنوری | مریخ مشتری قران | ابتداء | 01/41 | 7 جنوری | مریخ مشتری قران | مکمل | 05/38 |
| 7 جنوری | زہرہ مشتری تسدیس | ابتداء | 23/25 | 8 جنوری | زہرہ مریخ تسدیس | ابتداء | 12/24 |
| 8 جنوری | زہرہ مشتری تسدیس | مکمل | 21/12 | 9 جنوری | مریخ مشتری قران | خاتمہ | 09/12 |
| 9 جنوری | زہرہ مشتری تسدیس | خاتمہ | 18/57 | 10 جنوری | زہرہ مریخ تسدیس | مکمل | 02/07 |
| 11 جنوری | زہرہ مریخ تسدیس | خاتمہ | 15/49 | 12 جنوری | عطارد زحل قران | ابتداء | 16/48 |
| 13 جنوری | عطارد زحل قران | مکمل | 12/02 | 14 جنوری | عطارد زحل قران | خاتمہ | 07/01 |
| 24 جنوری | عطارد مشتری تسدیس | ابتداء | 23/16 | 25 جنوری | عطارد مشتری تسدیس | مکمل | 16/26 |
| 26 جنوری | عطارد مشتری تسدیس | خاتمہ | 09/26 | **تصیح**:۔ زنجانی جنتری **2018**ء کے اہم اوقاتِ عملیات برائے عاملین | | | |

**قران مریخ مشتری**: جدید علم نجوم میں اِس سعد وقت کی ابتداء **5** جنوری **1** بجکر **41** منٹ، مکمل نظر **7** جنوری **5** بجکر **38** منٹ اور خاتمہ نظر **9** جنوری **9** بجکر **12** منٹ پر ہوگا۔ تسخیرِ خلق، حصول حکومت، فتح مندی کیلئے اِس وقت خصوصی عملیات بنائے جاسکتے ہیں۔ سورۃ یٰسین کا خالی البطن نقش بنا کر پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۸۴۵۰ | ۱۴۷۶۱۰ | ۵۵۳۵۰ |
| ۹۲۲۵۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۲۹۱۶۰ |
| ۱۱۰۷۱۰ | ۷۳۸۰۰ | ۳۶۹۰۰ |

**تسدیس زہرہ مشتری**: اِس سعد وقت کی ابتداء **7** جنوری **23** بجکر **25** منٹ مکمل نظر **8** جنوری **21** بجکر **12** منٹ جبکہ خاتمہ نظر **9** جنوری **18** بجکر **57** منٹ پر ہوگا۔ مالی دنیاوی عزت وتوقیر بڑھانے کیلئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹۹۸ | ۳۳۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۲۰۹۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۹۳۹۹۰ |
| ۲۵۱۹۹۲ | ۱۶۷۹۹۲ | ۸۳۹۹۶ |

**تسدیس زہرہ مریخ**: اِس سعد وقت کی ابتداء **8** جنوری **12** بجکر **24** منٹ، مکمل نظر **10** جنوری **2** بجکر **7** منٹ اور خاتمہ نظر **11** جنوری **15** بجکر **49** منٹ پر ہوگا۔ الفت ومحبت و پسندیدہ جگہ شادی جیسے نیک امور کیلئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش سے فیض حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹۹۸ | ۳۳۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۲۰۹۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۹۳۹۹۰ |
| ۲۵۱۹۹۲ | ۱۶۷۹۹۲ | ۸۳۹۹۶ |

**قران عطارد زحل**: اِس نحس وقت کی ابتداء **12** جنوری **16** بجکر **48** منٹ، مکمل نظر **13** جنوری **12** بجکر **2** منٹ جبکہ خاتمہ نظر **14** جنوری **7** بجکر **1** منٹ پر ہوگا۔ اگر اشد ضروری ہوتو سورۃ لہب کے خالی البطن نقش سے استفادہ کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۸۵ | ۲۸۸۶ | ۱۴۵۵ |
| ۲۴۲۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۴۰۱ |
| ۲۹۱۶ | ۱۹۴۰ | ۹۷۰ |

**تسدیس عطارد مشتری**: اِس سعد وقت کی ابتداء **24** جنوری **23** بجکر **16** منٹ، مکمل نظر **25** جنوری **16** بجکر **26** منٹ اور خاتمہ نظر **26** جنوری **9** بجکر **26** منٹ پر ہوگا، حل المشکلات ہر قسم میں نقش نادِ علیؓ ساعت مشتری میں بنا کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۹۶ | ۱۶۰۹ | ۱۶۰۶ | ۱۶۰۳ |
| ۱۶۰۷ | ۱۶۰۲ | ۱۵۹۷ | ۱۶۰۸ |
| ۱۶۰۱ | ۱۶۰۴ | ۱۶۱۱ | ۱۵۹۸ |
| ۱۶۰۱ | ۱۵۹۹ | ۱۶۰۰ | ۱۶۰۵ |

# آپ گرہنوں کو سمجھنے کی کوشش کرسکتے ہیں اور ان کے اثرات سے بچ بھی سکتے ہیں

ازتحریر: سید محمد علی زنجانی

آپ کے زائچہ کے جس گھر میں گرہن لگے گا اُس گھر کے امور عمل میں آجائیں گے۔ زمانہ قدیم میں گرہنوں کو بدشگونی کی علامت سمجھا جاتا تھا کیونکہ گرہنوں کے دوران بہت اہم تبدیلیاں رونماء ہوتی ہیں لیکن اس میں بہتر پہلو بھی شامل ہے۔ گرہنوں کے دوران کسی بھی کام کی ابتداء سے منع کیاجاتا ہے۔ اگر آپ کی شادی ہورہی ہے، کاروبار شروع کرنے کے بارے میں سوچ رہے ہیں، کسی کام کو وسیع کرنے کا سوچ رہے ہیں یا پھر جیون ساتھی کی تلاش کررہے ہیں تو گرہن ان کاموں کے لئے ٹھیک نہیں ہے۔ لیکن اگر آپ کسی جگہ سے واپسی چاہتے ہیں، علاج کروانا چاہتے ہیں، ملازمت ترقی کرنا چاہتے ہیں، رشتہ داری یا تعلق ختم کرنا چاہتے ہیں، یا گھر کی صفائی کرنا چاہتے ہیں پھر گرہن آپ کے لئے ٹھیک ہے۔

| گھر | امور |
|---|---|
| 1 | شخصیت |
| 2 | مالی حالت |
| 3 | تعلیم وتفہیم، چھوٹا سفر |
| 4 | گھریلو امور، والدہ |
| 5 | سیر وتفریح، محبوب، اولاد |
| 6 | صحت، ملازمت |
| 7 | محبت وشادی، شراکتی امور |
| 8 | موت، حیات، بعداز موت |
| 9 | اعلیٰ تعلیم، قانونی مسائل، طویل سفر |
| 10 | ذریعہ معاش، حیثیت وشخصیت، والد |
| 11 | سماجی زندگی، امیدیں، احباب |
| 12 | پوشیدہ مسائل |

## گرہنوں کو سمجھنے کی کوشش:

1:۔ گرہن زندگی کے اہم واقعات کی خبر دیتے ہیں۔

2:۔ تمام گرہنوں کیساتھ کچھ چیزیں ختم ہوجاتی ہیں اور کچھ شروع ہوجاتی ہیں۔

3:۔ ہر گرہن آپس میں جڑا ہوا ہے جسے موتیوں کی مالا۔

4:۔ گرہن اتفاقاً ایسے واقعات لے کرآتے ہیں جسکی آپکو توقع نا ہو اور اُنکے اثرات آپکے اختیار سے باہر ہوتے ہیں۔ اِن واقعات سے آپکی زندگی میں تبدیلیاں رونماء ہوتی ہیں۔

5:۔ گرہن آپکے احساسات کو تیز کرتے ہیں۔

6:۔ گرہن کا کام ہے زندگی میں حق لانا اور چونکا دینے والا آپکے سامنے ظاہر کرنا۔

7:۔ خاص طور پر چاند گرہن آپکے کسی قریبی کو جانچنے کیلیئے مدد کرے۔

8:۔ گرہن کے دوران کوفیصلہ ہوجائے تو اُس میں تبدیلی نہیں ہوسکتی اُسکو اپنا کرآگے بڑھ جائیں۔

9:۔ کوئی بھی خبر آپ تک پہنچے اسکو سنجیدگی سے لیں۔

10:۔ اگر آپکی سالگرہ سے 5 دن پہلے گرہن ہوں تو آپکی صحت متاثر ہوسکتی ہے۔

11:۔ گرہن ہمیشہ غیر متوقع تبدیلیاں لاتے ہیں۔

12:۔ کبھی کبھار ایک اہم شخص آپکی زندگی سے چلا جائے گا۔

13:۔ گرہنوں کے دوران کوئی بھی حتمی فیصلہ نا کریں۔

14:۔ اگر گرہن آپکے پیدائشی برج میں لگا ہے پھر آپکو فائدہ مل سکتا ہے۔

15:۔ 19 سال کے بعد گرہن دوبارہ عین مطابق اُسی درجات کو دہراتے ہیں۔

16:۔ ہر سال آنے والے 4 گرہن اُسی درجہ پر آئیں گے جو 19 سال پہلے آئے تھے۔

17:۔ خاص طور پر چاند گرہن آپکو زیادہ جذباتی بنا دیتا ہے۔

18:۔ کبھی بھی گرہنوں کو اچھا اور برا نہ سمجھیں یہ ہمیشہ اچانک تبدیلیاں لاتے ہیں اور اُنکے اثرات کو سمجھنے میں کچھ دن لگ جاتے ہیں۔

19:۔ گرہن آپکو وہ کام کرنے میں مدد دیں گے جو آپکو لگتا ہے آپ کبھی نہیں کر سکتے۔

20:۔ ضروری نہیں ہر گرہن بُرے اثرات دے کچھ دیتے ہیں کچھ نہیں۔

گرہن کا زائچوں میں ڈرامائی انداز ہوتا ہے۔ یہ سب سے زیادہ ڈرامائی ہتھیار ہے ج کائنات ہماری توجہ اُن چیزوں پر دلاتی ہے جن کو تبدیل کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ گرہن ہمیں آگاہی، حیرانی اور آگے بڑھنا سکھاتے ہیں۔ یہ ہمیں جھنجھوڑتے ہیں تاکہ ہم غلطیاں نا دھرائیں۔ گرہن ہم سے تبدیلی چاہتے ہیں اور جو ہم کرتے ہیں۔

ہر سال ہماری توجہ یہ ہوتی ہے کہ اِس سال کتنے گرہن لگے گے۔ زائچہ کے کس گھر اور کن درجات پر ہونگے۔ عموماً سال میں 4 گرہن لگتے ہیں۔ 2011ء میں 6 گرہن لگے تھے اور ایک اضافی گرہن سال کے شروع دن میں لگا تھا۔ اِس طرح 7 گرہن کافی کم وقت میں لگے تھے جسکی وجہ سے 2011ء ایک مشکل سال تھا کیونکہ گرہنوں نے کم عرصہ میں بہت ساری چیزوں کا مطالبہ کیا تھا۔

جیسا کہ ہمیں پتا ہے کہ 13 ستمبر کو سورج اور 28 ستمبر کو چاند گرہن لگے گا۔ ہماری زندگی پر گرہنوں کے اثرات گرہن لگنے کے دن سے لیکر پانچ ماہ تک رہتے ہیں۔ جب تک اگلا گرہن نہیں لگ جاتا۔

## زائچہ میں گرہن کیسے اثر انداز ہوتے ہیں:

ہمیشہ گرہن کا مطلب بحران سمجھا جاتا ہے۔ اب بحران لازمی طور پر ایک بُری چیز نہیں ہے۔ تاہم زائچہ میں جہاں سے بھی گرہن گزرتا ہے وہاں کچھ تبدیلیاں رونما کرتا ہے یا آپکی توجہ اگلے 5 ماہ کیلئے اُن معمولات میں بھڑ جاتی ہے۔ شمسی گرہن کی اہمیت چاند گرہن سے زیادہ ہوتی ہے۔ آپکے زائچہ میں سورج گرہن جس گھر میں لگے گا۔ اگلے 5 ماہ کیلئے اُس گھر کے معاملات میں تیزی یا بحران آجائے گا۔ اور جس گھر میں چاند گرہن لگے گا (جو بالمقابل گھر ہوگا) وہ بحران کا دوسرا گھر ہوگا۔ اب ہم زائچے کے 12 گھروں میں گرہنوں کے اثرات دیکھتے ہیں۔

### پہلا گھر:

ایک مضبوط موقف آپکی ظاہری شکل کو تبدیل کرتا ہے اور آزاد سوچ کو اُجاگر کرتا ہے۔ یہ وہ بہترین وقت ہوتا ہے جب آپکو اپنی ذات کے بارے میں آگاہی ملتی ہے اور آپ اپنی نشو ونما پر توجہ دیتے ہیں۔

### دوسرا گھر:

مال اور مال کا خرچ، مال کو جمع کرنا اور اِس پر تشویش کا باعث ہونا آپ پیسہ کمائیں گے اور خرچ بھی کریں گے اور رقم کو کس طرح خرچ کیا جائے اِس کا فیصلہ کریں گے۔ ہمارے ذاتی وسائل، ہماری صلاحیت اور ہمارے مالی معاملات دوسرے گھر میں گرہن ہمیشہ ہمیں اُن چیزوں کے بارے میں آگاہی دیتا ہے جن کے بغیر ہم نہیں رہ سکتے جن کے بغیر ہم زندہ نہیں رہ سکتے۔ زیادہ تر ہم لوگ پیسہ کے ساتھ منسلک ہیں۔ یہ وہ وقت ہوتا جس میں ہم پیسہ اور مال کے ساتھ اپنے تعلقات دریافت کر سکتے ہیں۔

### تیسرا گھر:

آپکی گاڑی، سواری، کمپیوٹر یا نق وحمل کی ایک شکل خراب ہو سکتی ہے۔ مواصلات میں خرابی، بہن بھائی اور پڑوسیوں کے ساتھ تکرار ہو سکتی ہے۔ تیسرا گھر ہمارے ذاتی عمل داری سے متعلق ہوتا ہے مقامات اور چیزیں جن سے ہم زیادہ واقف ہیں۔ تیسرا گھر ہمارے ابلاغ اور انفرادی روحانیت کے لئے بھی ہوتا ہے۔ تیسرے گھر میں گرہن ہمیں اُن چیزوں کے بارے میں آگاہی دیتا ہے جن کو ہم اہمیت نہیں دیتے اور خاص طور پر دوسروں سے تعلقات اور روابط کے بارے میں آگاہی دیتا ہے۔

### چوتھا گھر:

مسائل آپکی گھریلو زندگی پر سبقت لے جائیں گے۔ آپکو فیصلہ کرنا ہوگا آپکی فیملی آپکے لئے کس حد تک اہمیت کی حامل ہے۔ آپ اپنی فیملی میں بہتر یا بدتر کیلئے مرکزِ نگاہ بن سکتے ہیں۔ چوتھے گھر کا تعلق ہماری نجی زندگی سے ہے۔ ہمارا گھر، ہمارا خاندان اور ہمارے باپ دادا اور ہمارے ورثہ سے ہمارا رابطہ چوتھے گھر میں گرہن

اکثر ایک وقت میں خاندان کے بحران کی نشاندہی کر سکتا ہے۔

## پانچواں گھر:

محبت آپکی زندگی میں داخل یا نکل سکتی ہے۔ اولاد کا کردار اور تخلیقی صلاحیتوں کا اچانک اظہار ہوسکتا ہے۔ پانچویں گھر کا تعلق اُن سے ہے جن کو ہم خاص افراد کے طور پر لائق یا محسوس کرتے ہیں۔ اِس گھر کا تعلق ہماری تخلیقی صلاحیت، اولاد، محبت اور جوا سے ہے۔ پانچویں گھر میں گرہن ہماری تخلیقی صلاحیتوں اولاد اور محبت کے معاملات میں ہمارے تعلقات کی نمائندگی کرتا ہے۔

## چھٹا گھر:

حادثات سے محتاط رہیں۔ آپکے روزمرہ کے معمول اچانک تبدیل ہو سکتے ہیں۔ صحت کے معاملات توجہ طلب ہونگے۔ چھٹے گھر کا تعلق ہمارے روزمرہ کے اُن معمول کے ساتھ ہے جسکا تعلق ہمارے جسمانی وجود سے ہے۔ خوراک، ورزش، غذائیت اور ہماری ملازمت سمیت ہمارا روزمرہ کا معمول۔ چھٹے گھر میں گرہن اکثر ہمارے معمول میں تبدیلی کی نشاندہی کرتا ہے اور یہ ہمیں بیماری سے بچنے کیلئے جسمانی ضروریات کی آگاہی دیتا ہے۔

## ساتواں گھر:

تعلقات پر سنگین دباؤ پیدا ہوسکتا ہے۔ تعلق برقرار رکھنے پر زور دیا جاسکتا ہے۔ طلاق یا علیحدگی کے معاملات میں قانونی مداخلت سے روکا جا سکتا ہے۔ اِس دوران شادی اور اہم کاروباری معاہدے بھی ہو سکتے ہیں۔ ساتویں گھر میں گرہن لگنے سے توجہ آئندہ 5 ماہ کے تعلقات پر ہوگی۔ جب ہم خود کو تبدیل کرتے ہیں تو دوسروں کو فطری طور پر کس طرح دیکھیں گے۔ اُنکی ضروریات کو اپنا سمجھ کر کریں گے۔

## آٹھواں گھر:

پیدائش اور موت کے معاملات سامنے آتے ہیں۔ اِس دوران قرض لیا جا سکتا ہے۔ دوسروں کا پیسہ حاصل کیا جاسکتا ہے۔ جنسی تعلقات، دوسروں کو دی گئی رقم متاثر ہوسکتی ہے۔ آٹھویں گھر کا تعلق دیگر افراد کے وسائل ٹیکس اور وراثتی معاملات سے ہے۔ گرہن کے آٹھویں لگنے سے ہمیں دوسروں کے لئے اپنی ذمہ داری کا احساس ہوگا۔ جسمانی اور جذباتی دونوں یہ وقت ہمیں اشارہ دیتا ہے کہ کس چیز کا تعلق ہم سے ہے اور کس چیز کا تعلق ہمارے شراکت داروں سے۔

## نواں گھر:

آپکی زندگی گزارنے کا مقصد کیا ہے؟ اِس دنیا میں رہنے کا مقصد کیا ہے؟ اور ایک نئی سمت میں جانا چاہیں گے؟ آپکا دل چاہے گا کہ آپ واپس اپنی سکول والی زندگی میں چلے جائیں۔؟ آپ اپنی آرام دہ زندگی سے باہر نکلنا چاہیں گے۔؟ نویں گھر کا تعلق غیر مانوس ماحول سے متعلق ہے۔ غیر ممالک نئے نظریات اور منظم مذہب ہے۔ نویں گھر میں گرہن ہمیں اپنی زندگیوں کی بڑی تصویر پر غور کرنے کا باعث بنتا ہے۔ ہمیں کس طرح ترقی اور توسیع کرنی چاہیے؟

## دسواں گھر:

حیثیت یا شہرت کا ملنا یا تردید کرنا۔ آپ ترقی کریں گے یا زوال پذیر ہو جائیں گے۔ عوامی رائے آپکے بارے میں بہتر یا بدتر ہوسکتی ہے۔ اگر آپ اپنی زندگی پر نظر دوڑائیں تو آپکو اپنی غلطیوں کا اندازہ ہوگا۔ یہ وہ وقت ہوتا ہے جب آپکو بہتر یا بدتر عوامی مقبولیت حاصل ہوسکتی ہے۔ دسویں گھر میں گرہن کے دوران آپکو اپنی کیریئر، عوامی، خاندانی اور نجی ضروریات پر توجہ دینی چاہیے۔

## گیارھواں گھر:

دوستی اور اپنی ساکھ اِس گرہن کے دوران توجہ کا مرکز رہتی ہے۔ دوستی اور سماجی سرگرمیوں میں دوست دشمن کی پہچان محتاط رہیں۔ گیارواں گھر دوستی کا گھر ہے۔ سماجی سرگرمیوں، تخلیقی صلاحیتوں اور خواہشات میں تبدیلی کا اشارہ ملتا ہے۔

## بارھواں گھر:

عظیم روحانی بصیرت یا جنت کی طلب اور دنیا سے چھپنے کا سبب تنہائی یا خود نافذ تنہائی ہوسکتا ہے۔ آپ اپنے آپ میں ہی پھنس سکتے ہیں۔ بارہویں گھر میں گرہن لگنے سے آپ روحانی مشقوں یا تنہائی میں زیادہ وقت گزار سکتے ہیں۔

از تحریر: سید منصور علی زنجانی

# چاند گرہن

## لوح فتحنامہ

**قمری گرہن ابتداء 31 جنوری 2018ء 15:51 منٹ پر، انتہاء 18:31 منٹ، اختتام قمری گرہن 21:08 منٹ پر ہوگا**

سورج یا چاند کا گرہن میں آجانا اللہ تعالیٰ کی قدرت قاہرہ اور اس کے جلال و جبروت کی ان نشانیوں میں سے ہے جن کا کبھی کبھی ظہور ہوتا ہے اور جب ان کا ظہور ہوتا ہے تو اللہ کے نیک بندے عاجزی کے ساتھ اس قادر و قہار کی عظمت و جلال کے سامنے جھک جائیں اور اس سے رحم و کرم کی بھیک مانگیں۔ قرآن پاک میں سورۃ القیمۃ جو کہ گنتی کے حساب سے 75 ویں سورۃ ہے کی آیت نمبر 8 میں اللہ تعالیٰ نے چاند گرہن کا ذکر کیا ہے۔ ترجمہ: اور چاند بے نور ہو جائے گا۔

یعنی جب شمس و قمر ایک دوسرے کے مقابل 180 درجے پر آجاتے ہیں تو چاند کو گرہن لگ جاتا ہے اور اس پر تاریکی پھیل جاتی ہے اور سائنس کے مطابق جب سورج اور چاند کے درمیان زمین آجاتی ہے، سورج کی روشنی زمین پر پڑتی ہے اور زمین کا سایہ چاند پر پڑتا ہے تو چاند کی روشنی تاریکی میں بدل جاتی ہے، اسے چاند گرہن کہتے ہیں۔ سورج گرہن اور چاند گرہن کا اثر ان لوگوں کی زندگی پر بالخصوص ہوتا ہے، جن کے پیدائشی زائچے میں کوئی گرہن ہو یا گرہن کا سایہ ہو۔ گرہن کے وقت سورج اور چاند کی توانائیوں کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ عربوں میں زمانہ جاہلیت کے توہمات میں سے ایک خیال یہ بھی تھا کہ بڑے آدمیوں کی موت پر سورج گرہن لگتا ہے۔ گویا وہ اس کے ماتم میں سیاہ چادر اوڑھ لیتا ہے۔ تاریخ بتاتی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی حیات طیبہ میں ٹھیک اس دن جس دن آپ کے شیر خوار صاحبزادے ابراہیم (علی ابیہ و علیہ الصلوٰۃ والسلام) کا قریباً ڈیڑھ سال کی عمر مبارک میں انتقال ہوا تھا، سورج گرہن لگا تھا۔ حضرت ابراہیم کی وفات کے دن سورج گرہن لگ جانے سے اس توہم پرستی اور غلط عقیدہ کو تقویت پہنچ سکتی تھی۔ سرکار دو عالم رحمت اللعالمین ﷺ نے اس وقت غیر معمولی حیثیت اور انتہائی فکر مندی کے ساتھ اللہ کے حضور میں جماعت سے دو رکعت نماز پڑھی۔ اس کے بعد خطبہ دیا کہ اس خاص طور پر اس غلط خیال کی تردید کی کہ سورج یا چاند گرہن کسی بڑے آدمی کی موت کی وجہ سے لگتا ہے۔ آپؐ نے فرمایا: یہ صرف جاہلانہ توہم پرستی ہے جس کی اصل بنیاد نہیں۔ یہ تو دراصل اللہ کی قدرت و سطوت اور اس کے جلال و جبروت کی نشانی ہے۔ جب ایسی کسی نشانی کا ظہور ہو تو عاجزی کے ساتھ اس کی طرف متوجہ ہو جانا چاہیے، اس کی عبادت اور اس سے دعا کرنی چاہیے۔

جدید سائنس پہلے تو سورج یا چاند گرہن کے اثرات سے یکسر منکر تھی۔ لیکن اس بات کی قائل ہوگئی ہے کہ گرہن کا اثر رحم مادر میں جنین پر ہوتا ہے۔ کیونکہ عورتوں کے ایام کا نظام بچوں کی حمل میں پرورش اور پیدائش کا نظام چاند سے متعلق ہے۔ حمل ٹھہرانے کے واقعات بھی اس سے متعلق ہیں۔ آپ نے اکثر دیکھا ہوگا کہ پیدائش کے وقت کسی بچے کا پاؤں مڑا ہوا ہونا یا کوئی اور نقص ہوتا ہے۔ یہ امر لازمی ہے کہ گرہن کا اثر ماں کے پیٹ اندر بچہ پر پڑتا ہے اور وہ ماں کی ان حرکات کا نتیجہ ہوتا ہے، جو گرہن کے دوران ماں سے سرزد ہوتی ہیں۔ اس لیے لازم ہے کہ حاملہ عورت گرہن کے وقت چارپائی پر چت لیٹی رہے تاکہ ماں کی کوئی حرکت بچہ کے اعضاء کی خوبصورتی پر برا اثر نہ ڈالے۔ دیہاتی لوگ اس بات سے بخوبی آگاہ ہوتے ہیں، وہ گرہن کے وقت حاملہ گائے یا بھینس کو بیٹھنے نہیں دیتے۔

گرہن کے دوران جو بھی زکات ادا ہوگی، وہ زکات اصغر ہوگی اور ایک سال کے لیے کارآمد ہوگی۔ آپ کسی اور کو اس زکات کی اجازت نہیں دے سکتے۔ اکثر عاملین اور نو آموز عامل حروف صوامت کی زکات ادا کر دیتے ہیں، اس کی مداومت کرنے میں دیکھا گیا ہے۔ حروف صوامت کے بڑے بڑے عاملین خود ان حروف کی نحوست کا شکار ہو کر اپنے اوپر بندش لگوا کر بیٹھتے ہیں۔ اس سے بہتر ہے کہ دیے گئے اعمال کی زکات ادا کریں۔ سورۃ کوثر سورۃ فیل کے علاوہ کئی اعمال جن میں شرک کا پہلو نہیں نکلتا۔ خاص کر آپ آئینہ قسمت کی شائع

کردہ کتاب مصباح العملیات میں درج مندرہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی زکات ادا کر سکتے ہیں۔ جس کے بارے میں حضرت سیّد الحاج ناظر حسین شاہ زنجانی" فرماتے ہیں کہ "حضور سیّد مولائے کائنات امام المشارق والمغارب مظہر العجائب غالب علیٰ کل غالب علی ابن ابی طالب نقش رسول ثانی اثنین علیہ التحیات والصلوٰۃ والسلام کا فیض ہی حقیقتاً فیضانِ محمدیہؐ ہے۔ قلندریہ طریقہ میں مندرہ شاہ مردان بھی اسی قبیل کا ایک ورد ہے، اس فیضان کا اثر میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ دربار پسیانوالہ میں چارپائیوں، کندھوں، تختوں پر لا کر بیمار لوگ آتے تھے اور مندرے کی بدولت اپنے پاؤں پر چل کر واپس جاتے۔ بڑے سے بڑا شاہ جنات اس مندرے کے آگے ٹھہرتا نہ تھا۔ بلائیں اس کے فیضان کی برکت سے دم دبا کر بھاگ جاتی تھیں"۔

اس کی زکات **40** دن کی ہے مگر گرہن کے وقت پانی کے پاس **41** دفعہ آپ اس کو پڑھ لیں۔ جب اس کی تعداد پوری کر لیں تو نیاز دیں یہ ختم پنجتن پاک اور فاتحہ حضور سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی اور بابا جیون شاہ سرکار رحمۃ اللہ علیہ کی دلوانی ضروری ہے۔ اس کی برکت سے فیضان جاری ہو جائے گا۔ میں تو اس دوران لوح تسخیر کی زکوٰۃ ادا کرتا ہوں اور اسے طاقتور کرتا ہوں۔ اس موقع کی مناسبت سے جفری عمل کے ساتھ ایک عمل حب وبغض بھی لکھ رہا ہوں۔ اس کی چاند گرہن کے وقت زکات ادا کر لیں۔ انشاءاللہ ساری زندگی کام دے گا۔ پہلا عمل درج کر رہا ہوں۔ یہ عمل سورۃ الفیل سے متعلقہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم o اَجِبْ دَعْوَدِیْ یَا اَمْعَا کِیْلُ بستم خواب و خود فلاں بن فلاں علیٰ حُبْ فلاں بن فلاں۔ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ یَا جِبْرَائِیْلُ بستم دو چشم فلاں بن فلاں عَلٰی حُبْ فلاں بن فلاں۔ فَعَلَ رَبُّكَ یَا شَمْسَائِیْلُ بستم دو گوش فلاں بن فلاں علی حُبّ فلاں بن فلاں۔ بِاَصْحَابِ الْفِیْلِ یَا کلکائیلُ بستم زبان فلاں بن فلاں علیٰ حُبْ فلاں بن فلاں۔ اَلَمْ یَجْعَلْ کَیْدَهُمْ یَالُومائیلُ بستم بینی فلاں بن فلاں عَلٰی حُبْ فلاں بن فلاں۔ فِیْ تَضْلِیْلٍ یَا میکائیلُ بستم هفت اندام فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔ وَ اَرْسَلَ عَلَیْهِمْ یَا اسرافیل بستم دهن فلاں بن فلاں علیٰ حُب فلاں بن فلاں۔ طَیْرًا اَبَابِیْلَ یَا تَرْتَائِیْلُ بستم گلو فلاں بن فلاں علی حُب فلاں بن فلاں۔ تَرْمِیْهِمْ بِحِجَارَةٍ یَا عَزْرَائِیْلُ بستم سینه فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔ یَا بدوح مِنْ سِجِّیْلٍ یَا کَشْفَائِیْلُ بستم قلب فلاں بن فلاں عَلٰی حُب فلاں بن فلاں۔ فَجَعَلَهُمْ یَا اَجْمَائِیْلُ بستم شکم فلاں بن فلاں عَلٰی حُبْ فلاں بن فلاں کَعَصْفٍ مَّاْکُوْلٍ یا تنکافِیْلُ بستم ناف و دُبر فلاں بن فلاں علی حُب فلاں بن فلاں۔ سَامِعًا مُطِعًا حَافِظًا اَجِبْ بِحَقِّ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ یَارَبَّ الْعَالِمِیْنَ o

**طریقہ زکات یہ ہے:** باموکل سورۃ فیل گرہن کے وقت **150** بار پڑھ لیں۔ یہ زکات اصغر ادا ہو جائے گی۔ کسی بھی میٹھی چیز پر دم کریں اور مطلوب کو کھلا دیں، محبت میں بے قرار ہوگا۔ میاں بیوی کی محبت کے لیے ماں باپ، بہن بھائیوں میں محبت پیدا کرنے کے لیے۔

**دوسرا طریقہ ہے** کہ سرخ شکر پر **19** بار پڑھ کر چیونٹیوں کو ڈالیں۔ **21** دن تک تو مطلوب کا دل محبت میں اس طرح بے قرار ہوگا، جیسے اس کے دل کو کوئی چیز کاٹ رہی ہے۔ اسی طرح سورۃ الحمد شریف کی زکات زبان بندی برائے محبت ادا کر سکتے ہیں۔ یہ عمل پچھلی بار دے چکا ہوں۔

جفری عمل یہ ہے کہ سورۃ والشمس کے اعداد قمری لیں۔ اسکے حروف بنائیں، اگر تین حروف بنیں تو پہلے حرف سے آئیل لگا کر موکل بنا لیں۔ دوسرے حرف سے یوش لگا کر جن اور تیسرے حرف سے طیش لگا کر اعوان لگائیں۔ اپنے نام کے اعداد لے کر ان سے اسی طرح حروف ثلاثہ بنائیں اور موکل جن اور اعوان بنائیں۔ اب ایک مثلثی آتشی اسی طرح پیدا کریں کہ سورۃ شمس کے قمری حروف سے پیدا کردہ موکل جن دوم اور سوم میں لکھیں۔ دوسرے تین خانوں میں اپنے نام کے تینوں موکل لکھیں۔ باقی تیسرے خانوں میں اپنے اور سورۃ کے اعداد آپس میں جمع کر کے موکل بنا کر لکھیں۔ عمل سے قبل غسل کریں۔ صندل سرخ کا بخور سلگائیں اور نقش پُر کر کے انگشتری میں نگینہ کے نیچے رکھ دیں۔ دوسرے دن چاند کی جو تاریخ ہو، اُتنی بار سورۃ شمس پڑھیں اور انگوٹھی پر دم کریں اور روزانہ ایک کا اضافہ کر کے **21** روز تک دم کریں۔ پڑھتے وقت ساعت قمر کا ہوگا۔ انشاءاللہ ترقی ملازمت، وسعت رزق اور تسخیر خلق ہوگی اور بھی بہت سے فوائد ہیں، جو بعد استعمال معلوم ہوں گے۔

از تحریر: ندیم حیدر جعفری، کراچی

# اعمال حروف صوامت (چاند گرہن)

ہر مرتبہ آپ سورج یا چاند گرہن کے دوران مختلف قلم کاروں کے کالم آپ نے پڑھے ہونگے۔ گو کہ یہ تمام مضامین خواہ خیر ہوں یا شر عوام کے وسیع تر مفاد میں ہی لکھے جاتے ہیں۔ میں آج دو اعمال حروف صوامت درج کر رہا ہوں۔ عمل عقد اللسان، عمل تسخیر مؤکل حروف صوامت یہ دونوں عمل بے حد موثر ہیں لیکن کسی کیلئے ناجائز مت کریں ایسا کرنیوالا دُنیا و آخرت میں رسوا ہوگا ہاں جائز امور میں شریعت بھی اجازت دیتی ہے۔

## عمل عقد اللسان

آپ کہیں رشتہ چاہتے ہیں اور فریقین ناراض ہیں کوئی بدگو ہے جس سے آپ کی عزت نفس کو خطرہ ہے افسران بالا کی زبان بندی مطلوب ہے یا کوئی پیچیدہ مرض ہے اس کی بندش کرنی ہے یقیناً آپ اس عمل سے مدد لے سکتے ہیں۔ مثلث و مربع کی ترکیب تو سب کو آتی ہے اس لئے مختصراً مثال دونگا۔ اس عمل میں کمال کی چیز صرف خصوصی چالیں ہیں۔ یہ چالیں اور عمل کتاب "سر المکتوم" سے درج کر رہا ہوں۔

اعداد نام مطلوب : ۱۵۰۵

اعداد فریقین : ۲۰۱۱

اعداد کتاب : ۲۰۱۳

۵۵۲۹ ـ ۱۲ = ۳ ÷ ۵۵۱۷ = ۱۸۳۹

### خصوصی چال

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | ۷ | ۵ |
| ۴ | ۲ | ۹ |
| ۸ | ۶ | ۱ |

### نقش

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸۴۱ | ۱۸۴۵ | ۱۸۴۳ |
| ۱۸۴۲ | ۱۸۴۰ | ۱۸۴۷ |
| ۱۸۴۶ | ۱۸۴۴ | ۱۸۳۹ |

ایسی تین مثلث پر کریں ایک ریزہ کر کے قبر میں دفن کریں دوسری کو مردہ کے قبر کی مٹی ملا کر اُس جماعت یا جگہ کے اندر ڈالیں جن کی تسخیر چاہتے ہیں (اگر جماعت یا جگہ پر مٹی نہ ڈال سکیں تو یہی طریقہ عرق گلاب و کٹورہ سے کریں) تیسری مثلث کو موم کے پتلے کے پیٹ میں رکھیں اور منہ میں مربع رکھیں جس کی تفصیل ذیل میں دی جاتی ہے۔

اعداد مطلوب : ۱۵۰۵

اعداد فریقین : ۲۰۱۱

اعداد کتاب : ۲۶۲۴

۶۱۴۰ ـ ۳۰ = ۴ ÷ ۶۱۱۰ = ۱۵۲۷ کسر خانہ ۹

### چال نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۴ | ۱۱ | ۱ |
| ۳ | ۹ | ۱۶ | ۶ |
| ۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۵ |
| ۱۳ | ۷ | ۲ | ۱۲ |

### نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۳۴ | ۱۵۴۱ | ۱۵۳۸ | ۱۵۲۷ |
| ۱۵۲۹ | ۱۵۳۶ | ۱۵۴۳ | ۱۵۳۲ |
| ۱۵۳۷ | ۱۵۳۰ | ۱۵۳۱ | ۱۵۴۲ |
| ۱۵۴۰ | ۱۵۳۳ | ۱۵۲۸ | ۱۵۳۹ |

اب یہ پتلا کے منہ میں رکھ (مثلث و مربع کے نقوش کے اطراف نام مطلوب و فریقین اعداد حروف صوامت امتزاج کر کے لکھیں) کہ کسی اندھیری جگہ رکھیں۔ اس عمل کی تاثیر یہ ہے کہ 24 گھنٹے میں اللہ تعالیٰ مدد کرتا ہے۔ یہ عمل حصول رشتہ میں اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

## تسخیر مؤکل حروف صوامت

حروف صوامت پہ کافی کچھ لکھا جا چکا کافی عملیات آپ نے گاہے بگاہے پڑھے بھی ہونگے لیکن ایسا لاثانی عمل کہیں نہ پڑھا ہوگا گو کہ مشکل ترین عمل میں سے ایک ہے۔ لیکن بعد از تسخیر سمجھ لیں تصرفات و تسخیرات کا خزانہ مل جائے گا جس طرح اعمال صوامت جلد اثر کرتے ہیں اسی طرح اس کا مؤکل بھی کام کرتا ہے۔ لیکن عمل سوچ سمجھ کر کریں اپنی ہمت و حوصلہ کو مدنظر رکھیں اور نہ ہی عمل ادھورا چھوڑیں اور نہ ناغہ کریں ورنہ اس کی سخت ترین رجعت سے نہ بچ پائیں گے۔ میں آپ کی رہنمائی کیلئے مکمل ہدایات درج کر رہا ہوں تا کہ آپ کو عمل میں تقویت ملی اور آپ کامیابی سے ہمکنار ہوں۔

**پرہیز:** پرہیز جلالی و جمالی ہوگا۔ تنہا اور پاک صاف کمرہ ہو جہاں لوگوں کی

آمدورفت نہ ہو۔عمل کا کسی سے اظہار نہ کریں لباس احرامی (بغیر سلا) اور خوب معطر ہو۔روزانہ مقررہ وقت اور جگہ یہ عمل کریں۔ ہمہ وقت باوضو رہیں۔

**ترکیب عمل:** دیسی مرغی کے تیرہ عدد تازہ انڈے حاصل کریں اب ہر انڈے پر باوضو بخور جلا کر تنہا جگہ پر ایک حرف مع اضمار وقوت الحروف کالی سیاہی سے (جو اسی غرض سے تیار کی گئی ہو سرکنڈے کے قلم سے رجال الغیب کا خیال رکھتے ہوئے تحریر کرین) پھران تمام انڈوں کو بالترتیب کسی لکڑی کے نئے اور پاک صاف بکس (یہ بکس بھی عروج ماہ کسی پرہیزگار متقی نمازی بڑھئی سے پہلے ہی تیار کروا کر رکھیں) محفوظ رکھ دیں اب روز اول اندھیرے کمرے مین جو شرائط عمل پر پورا اترتا ہو میں بیٹھ کر پہلا حرف الف کا ہے لیں اور اس جگہ پر 111 مرتبہ عزیمت پڑھیں اور انڈے کو بکس میں رکھ دیں۔ خیال رہے کہ اس تمام عمل (پڑھنے کے دوران) کے وقت اپنی آنکھیں بند رکھیں۔ اب دوسرے روز دوسرے حرف کا انڈا لیکر بالکل پہلے روز کی طرح اندھیرے میں عمل کی عزیمت کو 9 بار پڑھین۔ اسی طرح ہر روز انڈے پر متعلقہ حرف کی تعداد ملفوظی کے مطابق عزیمت پڑھیں۔ گویا یہ پڑھائی 13 یوم میں مکمل ہوگی۔ اب پڑھائی تمام کرنے کے بعد روزانہ انڈوں کو یکجا رکھ کر عزیمت عمل 543 مرتبہ پڑھا کرین۔ اس طرح 8 یوم عمل کریں۔ انشاء اللہ 21 یوم سے قبل ہی حروف صوامت کا موکل بضائیل آپ کے پاس ہو حاضر ہوگا۔ اگر 21 یوم سے قبل گفتگو کرے تو جواب نہ دیں لیکن سلام کا جواب دل میں دے لیا کریں۔ آخری دن اپنی پڑھائی مکمل کر کے اس سے اطمینان سے باہوش بات کریں۔ عہد و پیمان سوچ سمجھ کر کریں۔ کوئی شرط ایسی نہ مانیں جو پوری نہ کر سکیں۔ مؤکل آپ کو حروف صوامت کی کلید دعوت عطا کرے گا۔ اس سے آپ کے حروف صوامت کے تمام اعمال جاری ہو جائیں گے۔ پھر جب بھی ضرورت ہو آپ 543 مرتبہ عزیمت پڑھیں اسی وقت مؤکل حاضر ہوگا۔

**عزیمت:** اجب یا بضائیل بحق الم الم طٰسٓ طٰسٓمٓ صٓ و بحق اسم اللہ الاعظم احضرونی احضرونی الغلاّم حالف والانعم رآلف سینیاؤتن صاد الاوف طالف عینیاؤنن کافالافف لاما لیغم میائیمم واوالاونو ھاآلف یاایھا الملک الحروف الصوامت احضرو بحق قوۃ الحروف یجح فی میح کی واہ طیم صیی راہ بیح جید داد سیس نھی۔

**ضروری احتیاط:** حاضری موکل میں خیال رکھیں اسے معمولی معمولی باتوں کیلئے حاضر نہ کریں لوگوں میں کبھی بھی حاضری کا عمل نہ کریں جہاں حاضری مطلوب ہو وہ جگہ خوب معطر اور پاک ہو اور وقت حاضری بخور سلگانا ضروری ہے۔ اپنے کام کے بعد بصد عزت و احترام سے جانے کی اجازت دیں۔ آخر میں ادارہ آئینہ قسمت محترم شاہ زنجانی صاحب اور زنجانی برادرز اور مجھ گنہگار کے حق میں دعائے خیر فرمائیں۔

## طریقہ خصوصی زکات حروف صوامت

یوں تو دنیائے روحانیات میں کئی ایک طرائق زکات حروف صوامت رائج ہیں جن میں مشہور طریقہ کسی بھی گرہن میں حروف صوامت "احد رسمں طعک لموہ" کو 543 بار لکھنا ہے پھر روزانہ 13 مرتبہ لکھنے کی مداومت کے علاوہ ہر گرہن میں تجدید زکات بھی کرنی ہے۔ لیکن میں جو طریقہ لکھ رہا ہوں یہ میرے پاس قلمی بیاض میں درج ہے اور میں نے نہایت مجرب پایا ہے۔ علوم مخفیہ کا ایک راز عیاں کر رہا ہوں ویسے تو ہر روحانی جرائد میں عاملین اپنے سینے کے صدری راز ہی پیش کرتے ہیں مگر جب تجربہ کیا جائے تو ایک بھی معیار پر پورا نہیں اترتا۔ میں ان خرافات سے ہٹ کر ایک خالص تجربہ شدہ طریقہ زکات آپ کو ہدیہ کر رہا ہوں۔ انشاء اللہ آپ تعریف کئے بغیر نہ رہ سکیں گے۔ جن عاملین کے اعمال صوامت بعد از زکات بھی بے اثر رہتے ہیں انہیں دعوت عمل دیتے ہیں۔

**طریقہ زکات:** حسب شرائط زکات پابند رہ کر اس قاعدہ سے حروف صوامت کی زکات ادا کریں۔ حروف کو ملفوظی کریں اور اعداد نکال کر ان اعداد کے حروف بنائیں پھر ان کو ملفوظی کریں۔ ملفوظی کو پھر ابجد عددی میں لکھیں اب اعداد ملفوظی حروف۔ تعداد عربی عددی اور تعداد ملفوظی عددی جمع کرین۔ اب میں آپ کی آسانی کیلئے صرف حروف "الف" کی تشریح کرونگا باقی حروف صوامت کا عمل آپ خود تیار کرلیں۔

**مثال:** حرف الف کے اعداد 111 ہوئے حروف ا ی ق بنے ان کو ملفوظی کیا تو الف یا قاف بنے اب انہیں عربی عددی کیا تو ترتیب یہ بنی

ا ل ف ی ا ق ا ف

احد ثلثین ثمانین عشرہ احد مائۃ احد ثمانین

کل حروف 36 ہوئے اور ملفوظی حروف 8 ہوئے کل 111 اب ان سب کو جمع کیا تو 111+8+36=155 ہوئے

155-100=55 لہٰذا اسم روحی ھنن استخراج ہوئے جن کو مرکب کیا تو لفظ ھنسم ہوا (اس طریقے میں آپ کو لفظ سم کے عدد نفی کرنے ہونگے جیسا کہ مذکورہ مثال میں 100 عدد نفی کئے گئے) اب طریقہ پڑھائی یہ ہوگا۔ اجب یا اسرافیل بحق یا الف ھنسم یہ عزیمت آپ نے وقت گرہن 155 مرتبہ لکھنی اور پڑھنی ہوگی۔ بالکل اسی طرح ہر حروف کی عزیمت استخراج کر کے عمل کریں تو زکات "حروف صوامت اسراری" ادا ہو جائے گی۔۔۔

# علمِ جفر اور تشخیصِ مرض

تحریر و تحقیق: ڈاکٹر سید مسرور حسین رضوی

سوال: یا علیم اکبری بن پٹھانی کی صحت کی خرابی کی کیا وجہ ہے؟

| جواب | 7x7 | ب | ی | ب | و | ف | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ر | ح | قبض | | | | |

**جواب کی تشریح:** مریضہ کی تمام تر بیماری قبض کی وجہ سے ہے۔ معدہ وغیرہ خراب رہتا ہے۔ مشورہ دیا گیا کہ کسی قابل معالج سے علاج کرائیں۔

سوال: یا علیم اکبری بن پٹھانی کے لئے سن انیس سو نوے ہر لحاظ سے کیسا ہوگا؟

| جواب | x44 | ر | ت | ی | ی | ا | س | ی | ح | ی | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظیرہ یا ہم رتبہ | ر | و | ق | ی | ا | س | ی | ی | ا | | |
| | قدرے | اسے | آئے | | | | | | | | |

**جواب اور اس کی تشریخ:** یعنی پچھلے سالوں کی نسبت یہ سال قدرے بہتر رہے گا۔ ہر لحاظ سے صحت آمدنی اور کاروبار کے لحاظ سے۔

سوال: یا علیم چار سال ہو گئے ہیں بتول زہرہ بنتِ گوہر فاطمہ کے اولاد نہیں ہوتی سبب کیا ہے؟

| ی | ا | ع | ل | ی | م | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چ | ا | ر | س | ا | ل | ہ | و | گ | ء | ے | ہ | ی | ن | ا | ن | ک | ے | ا | و | ل | د | ن | ۂ | ی | ن | ہ | و | ی |
| ح | ا | ر | س | ل | ح | و | ک | ے | ن | د | ب | | | | | | | | | | | | | | | | | |
| س | ک | ب | ر | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
| سرکب | کب | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |

**جواب اور اس کی تشریح:** سائلہ کے اولاد نہ ہونے کا سبب بچہ دانی اور ناف بھی سرک جانے کی وجہ سے ایسا ہو رہا ہے۔ الٹراساؤنڈ کی رپورٹ آنے پر اس میں بھی اسی بات کی نشاندہی کی گئی۔ جب مستند ماہرِ امراضِ نسواں (گائناکولوجسٹ) سے مستقل علاج کروایا تو خدا تعالیٰ نے اولاد کی نعمت سے سرفراز کیا۔

# غیبی اشارے (جفر جامع)

تحریر و تحقیق: ڈاکٹر سید مسرور حسین رضوی

آج سے دس سال قبل ایک مستند عالمِ دین سے علمِ جفر کے حصہ اخبار سے متعلق ایک واقعہ میرے علم میں آیا۔ یہی وہ واقعہ ہے جس کو سننے کے بعد حصولِ علمِ جفر کی دل میں تمنا پیدا ہوئی اور علمِ جفر کی تلاش اور جستجو کا سفر شروع ہوا۔

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کتاب جفر سے جملہ ہونے والے حوادث و واقعات کو معلوم فرما لیا کرتے تھے اور اپنے خاص الخاص محرمانِ راز دان خادموں سے بیان فرمایا کرتے تھے۔ چنانچہ بیان کرتے ہیں کہ ایک روز ایک فصیح ترین شاعر نے جو آپ کے ملازموں میں تھا چند اشعار فصیح عربی زبان میں آپ کی منقبت میں نظم کئے مگر قبل اسکے وہ آپکی خدمت میں پیش ہوتا امام علیہ السلام نے ایک کاغذ اس کے سپرد فرمایا جس میں بعینہ اور سب اشعار تحریر تھے اور ان کو خود امام نے اپنے دستِ مبارک سے تحریر فرمایا تھا، ان اشعار کو دیکھ کر وہ شاعر متعجب ہو گیا اور سرگردان ہو کر اپنا مسودہ اشعار نکالا اور عرض کرنے لگا کہ خدا گواہ ہے، میں نے کل رات ان اشعار کو نظم کیا تھا اس میں کوئی دوسرا میرا شریک نہیں ہے اور ابھی تک میں نے یہ مسودہ کسی کو دکھایا بھی نہیں تو پھر یہ کیا واقعہ ہوا کہ یہ اشعار آپ کے پاس پہنچ گئے۔ امام علیہ السلام یہ سن کر مسکرائے اور ارشاد فرمایا کہ جو کچھ تو نے کہا وہ سچ ہے لیکن یہ حقیقت ہے کہ آج رات جب میں جفر جامع میں نظر کر رہا تھا تو میں نے دیکھا کہ ہمارے دوستوں میں سے ایک دوست نے عربی زبان میں چند اشعار نظم کئے ہیں جن کو لے کر وہ علی الصبح ہمارے پاس لائے گا تو میں نے اس نظر کی بناء پر ان اشعار کو استخراج کر لیا۔

آج سے دس سال قبل علمِ جفر کے حصہ اخبار مستحصلہ کی تلاش میں نکلا۔ تلاش ایسے قائدے کی تھی جس کے جواب میں الفاظ یا حروف کو آگے پیچھے نہ کرنا پڑے جواب تسلسل سے برآمد ہو۔

نہ نظیرہ یا ہم رتبے میں حروف کو تبدیل کرنا پڑے نہ کوئی اور جھنجھٹ۔ سوال کا جواب پھڑکتا ہوا سامنے نظر آئے۔ قارئین آئینہ قسمت کی خدمت میں ایک ایسا ہی قاعدہ پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔ وقت اور حالات پر جس کے جوابات کی درستگی پر بالکل بھی شک وشبے کی گنجائش باقی نہیں رہتی۔

اس قائدے سے وجابات حاصل کرنے کا طریقہ حسب ذیل ہے:۔

**1:**۔ سوال کو مکمل طور پر تحریر کر لیں یا سائل/ سائلہ کے منہ سے جو سوال بنتا ہو وہ ویسا ہی تحریر کر لیں۔ اگر سوال کی تاریخ کے حروف کو بھی شامل کرنے کی ضرورت ہو تو وہ بھی شامل کر لیں۔

**2:**۔ سوال کے مکرر الفاظ کو یعنی جو حروف ایک سے زیادہ مرتبہ سوال میں آئیں اسے کاٹ دیں۔

**3:**۔ سوال کے مکررہ حروف کاٹنے کے بعد جو عبارت حاصل ہو اسے **4x4** کی طرح یعنی ہر چوتھا حروف اُٹھا لیں۔ ہر چوتھا حروف لینے پر ایک بامعنی عبارت حاصل ہوگی۔ جو آپ کے سوال کا بامعنی اور مدلل جواب برآمد ہوگا۔ اسی طرح **7x7** کی عبارت سے بھی جواب حاصل کیا جا سکتا ہے۔ وقت آنے پر جواب کی درستگی پر آپ حیران ہو جائیں گے۔

سوال:۔ یاعلیم میری شادی انگلینڈ میں ہوگی؟

ی ا ع ل ی م

م ی ر ی ش ا د ی ا ن گ ل ی ن ڈ م ی ں ہ و گ ی

تلخیص: م ی ر ش ا ڈ ن گ ل ہ و

ش گ م (شک کم)

شک گم کم

جواب کی تشریح: یعنی اس بات کا شک کم ہے کہ اسکی شادی انگلینڈ میں ہوگی۔ اس یقینی جواب کی درستگی کا اعتراف کیا اور علمِ جفر سے اخذ کردہ سوالات کی بہت زیادہ تعریف کی اور اس علم کی معترف ہوئی۔

# روحانیت روحانی معالجہ

## مومن کی صفات

از تحریر: عبدالرؤف نظامی قادری، رینالہ خورد

### قرآن پاک میں ارشاد ربانی ہے

''ایمان والے لوگ وہ نہیں کہ جب اللہ کا ذکر کیا جائے تو ان کے دل دہل اُٹھیں اور جب اللہ کی آیتیں ان کے سامنے پڑھی جائیں تو وہ ان کا ایمان بڑھا دیتی ہیں اور وہ اپنے ربّ پر بھروسہ رکھتے ہیں وہ نماز قائم کرتے ہیں اور جو کچھ ہم نے انہیں دیا ہے اس میں سے خرچ کرتے ہیں یہی لوگ حقیقی مومن ہیں۔ ان کے لئے ان کے ربّ کے پاس درجے اور مغفرت ہیں اور ان کے لئے عزت کی روزی ہے۔'' (سورۃ الانفال ۴، ۶)

ایمان عظیم ترین حقیقت کی دریافت ہے پھر ایسے انسان کے اندر فطرتی طور پر ہر قسم کی اعلیٰ صفات پیدا ہونے لگتی ہیں وہ ایک طرف اللہ کا سچا عبادت گزار بن جاتا ہے اور دوسری طرف بندوں کا سچا دوست اور خیر خواہ۔ اللہ کو اس کی عظمت وکمال کے ساتھ دریافت کرنا کوئی سادہ بات نہیں یہ ایک ایسی دریافت ہے جو آدمی کے اندر سے فخر اور برتری کے تمام احساسات کو مٹا دیتی ہے۔

### قرآن میں ارشاد ہوا

''جو شخص کوئی نیک کام کرے، خواہ وہ مرد ہو یا عورت، بشرطیکہ وہ مومن ہو تو ہم اس کو زندگی دیں گے ایک اچھی زندگی۔ اور جو کچھ وہ کرتے رہے اس کا ہم ان کو بہترین بدلہ دیں گے، اسلام نے اللہ کی نعمتوں میں حصہ دار بننے کے اعتبار سے کوئی فرق مرد، عورت میں روا نہیں رکھا اللہ کی رحمت جس طرح ایک مرد کے لئے ہے ٹھیک اسی طرح وہ ایک عورت کے لئے بھی ہے۔''

### مسلم کی زندگی کا دستور عمل

مسلمان اوّل عقائد و مسائل ضرور یہ سیکھے اور پانچوں نمازیں وقت پر پڑھنے کا پابند رہے اور پانچوں نمازوں کے بعد تسبیح سیّدہ فاطمہؓ یعنی سبحان اللہ ایک سو بار لا الہ الا اللہ ایک سو بار اللہ اکبر ایک سو بار پڑھا کرے اس کے بعد کوئی مناجات یا دُعا کا ورد رکھا ہو تو وہ بھی پڑھا کرے اگر قرآن شریف پڑھا ہوا ہو تو تلاوت بھی کرے اس کے بعد اپنے دوسرے کام کاروبار دنیاوی جو ہمیشہ کرتا ہو کیا کرے اور ہر وقت زبان سے اُٹھتے بیٹھتے درود شریف پڑھتا رہے اپنے کھانے پینے کا انتظام اس طور پر کہ کسی دوسرے پر اس کا بار نہ پڑے۔ اگر کوئی انتظام وسامان ظاہری نہ ہو تو اتنا ضروری ہے کہ دوسرے کے بھروسہ پر نہ رہے۔ کچھ محنت مزدوری یا کوئی کام کیا کرے۔ اور اللہ پر بھروسہ رکھے اللہ ہر چیز پر قادر ہے اور حلال و پاک رزق کھائے حرام اور بے وضو کے ہاتھ کا پکا ہوا کھانے سے تمام عبادت ختم ہو کر روح مردہ ہو جاتی ہے۔

بلاضرورت کسی کے پاس آمد و رفت نہ رکھے جب تک کوئی دینی یا دنیاوی کام نہ ہو اور جب کسی سے بات کرنی ہو یا ضرورت سے ملنا ہو تو خوش خلقی سے پیش آئے اور کام ختم ہونے پر جلدی سے جدا ہو جائے تاکہ اپنا اور دوسرے کا وقت ضائع نہ ہو اپنی زبان کا بہت خیال رکھے کوئی کلمہ خلاف شرع مثل غیبت وغیرہ یا کسی آدمی کی برائی نہ کرے نہ کسی کی برائی سنے اس سے عداوت اور دشمنی پیدا ہوتی ہے اور کاروبار خرید و فروخت اور رزق کی برکت ختم ہو جاتی ہے۔ کسی مسلمان کو اگرچہ وہ خطاوار اور کم رتبہ کا ہو۔ حقیر مت سمجھے اور مال وجاہ کی طمع اور حرص مت کرے اگر بستی میں کوئی اللہ اللہ کرنے والا رہتا ہو تو اس کی خدمت گذاری میں اپنے وقت کا ایک بڑا حصہ خرچ کرے اس سے ہر قسم کی برکت ہوتی ہے اور خود بینی سے حفاظت رہتی ہے۔ اگر زیادہ شوق ہو تو حتی الامکان خلوت میں بیٹھ کر یا اللہ یا اللہ تین ہزار سے لیکر چھ ہزار تک پڑھ لیا کرے اس سے زیادہ مناسب نہیں تاکہ دوسرے کاموں کے لئے بھی وقت ملے اور غیر ضروری مضامین جو عوام کے خلاف ہوں ان کو بیان نہ کرے۔ شکم پروری بھی مت کرے۔ جب کوئی اپنی غلطی ثابت ہو جائے فوراً اقرار کرے۔ ہر حالت میں اللہ تعالیٰ پر اعتماد رکھے اور اس ہی سے التجا کرے اور استقامت کی درخواست کرے۔ اس طرح دُنیا اور آخرت میں فلاح اور نجات حاصل ہو جاتی ہے دنیاوی مصائب سے نجات حاصل ہو جاتی ہے۔

ازتحریر: قیصر احمد بی۔اے، کراچی

# قرآنی وظائف

## ہر قسم کے درد کیلئے

بِسم اللہ کو 21 مرتبہ زعفران سے لکھ کر تیل میں ڈالیں اور تیل کی مالش کریں اور پانی پر دم کر کے پئیں انشاء اللہ ہر قسم کے درد سے آرام آجائیگا۔

بِسم اللہ بِسم اللہ بِسم اللہ 21 مرتبہ لکھیں۔

همه قسم درد ختم شو بحقِ بِسم اللہ وَبحقِ لا اِلٰہَ اِلاَّ اللہُ مُحَمَّد رسول اللہ

## اہل مجلس کو کھانا پورا ہوجائے

کھانے پر صرف تین مرتبہ ''سورۃ القریش'' (30 سپارہ) پڑھ کر دم کریں اور کھانے کو اوپر سے ڈھانپ دیں ضرورت کے مطابق لیتے جائیں۔ انشاء اللہ کھانا تمام مہمانوں کو پورا ہوجائیگا۔ (جامع الوظائف)

## دفینہ معلوم کرنا

روزانہ 250 مرتبہ سورہ اَلَمْ نَشرح دس دن تک پڑھیں اوّل و آخر 11/11 مرتبہ درود ابراہیمیؑ پڑھیں انشاء اللہ خزانہ کا پتہ چل جائیگا۔

(اجازتی عمل ہے اجازت لینا لازمی ہے)

## قرضدار قرضہ لازمی واپس کرے

اگر 90 مرتبہ حرف م (میم) پڑھ کر قرض دار کا تصور کر کے یا فلاں بن فلاں قرضہ مجھے واپس کر کے آسمان کی طرف منہ کر کے پھونک مارے تو 15 دن یہ عمل کرے انشاء اللہ قرض دار قرضہ ادا کر دیگا۔

## عادت بد چھڑانا

سورہ تبت یدا 100 مرتبہ پڑھ کر یہ کہیں کہ فلاں بن فلاں کی یہ عادت چھوٹ جائے یا پھر سورہ تبت یدا 100 مرتبہ چاقو پر پڑھ کر دم کرے نام بمعہ والدہ لکھے اور کاٹ دے اس طرح سو (100) مرتبہ کرے ایک ہفتہ برابر کرے انشاء اللہ عادت بد چھوٹ جائے گی۔

## عادت بد چھڑانا

آیت: قُلنَا یَا نَارُ کُونِی بَردًا وَّ سَلاَماً عَلیٰ اِبراھیمَ ؕ یہ آیت 101 مرتبہ پانی پر دم کر کے 40 یوم پلائیں اور کہیں کہ فلاں بن فلاں کی یہ عادت ختم ہوجائے اور اسی آیت کو لکھ کر گلہ یا تکیہ میں رکھے انشاء اللہ 40 یوم کے اندر اندر عادتیں بد ختم ہوجائیں گی۔

## نو سلام سے ہر بیماری کا علاج

۱۔ سَلٰمٌ عَلیٰ عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی ؕ (پ 19 نمل 59)

۲۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ؕ (پ 23 یٰس 58)

۳۔ سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ ؕ (پ 23 الصّٰفّٰت 79)

۴۔ سَلٰمٌ عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ ؕ (پ 23 الصّٰفّٰت 109)

۵۔ سَلٰمٌ عَلٰی مُوْسٰی وَھٰرُوْنَ ؕ (پ 23 الصّٰفّٰت 120)

۶۔ سَلٰمٌ عَلٰٓی اِلْ یَاسِیْنَ ؕ (پ 23 الصّٰفّٰت 130)

۷۔ وَسَلٰمٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ ؕ (پ 23 الصّٰفّٰت 181)

۸۔ سَلٰمٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْھَا خٰلِدِیْنَ ؕ (پ 24 زمر 73)

۹۔ سَلٰمٌ ھِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ ؕ (پ 30 قدر 5)

مرد اور عورت کی ہر بیماری یا لا علاج مریض کیلئے صبح و شام گیارہ گیارہ بار پانی پر دم کر کے پلائیں۔ یا انہیں لکھ کر پانی میں گھول کر مریض کو پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ مریض کُلّی شفاء پائیگا۔ ان سلاموں کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر خواہ کسی بھی مرض میں مبتلا ہو مریض کو خصوصاً زچہ کو دھو کر پلائیں تو تمام بیماریوں سے نجات حاصل ہو اور تمام فاسد مواد نہایت آسانی سے خارج ہو کر مریض صحت پائے۔ عورتوں کی تمام پوشیدہ بیماریوں کا علاج خصوصی طور پر ان ہی

سلاموں سے کیا جاتا ہے۔

## جادو ٹونہ کا نہایت ہی مجرب علاج

سَلٰمٌ عَلٰی نُوۡحٍ فِی الۡعٰلَمِیۡنَ ۝ سے سانپ کے کاٹے کا علاج کیا جاتا ہے۔ اگر گیارہ بار یہی سلام پڑھ کر سو جائیں تو سانپ بچھو نہیں کاٹ سکے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔ جادو ٹونہ کیلئے روزانہ **101** بار پڑھیں انشاء اللہ جادو سحر اثر نہ کریگا۔

## بازو میں تکلیف

اگر بازو میں تکلیف ہو تو سورہ طارق دو تین مرتبہ پڑھ کر تل کے تیل پر دم کریں اور مالش کریں تو انشاء اللہ ہاتھ کا درد ختم ہو جائیگا۔

## آسیب زدہ اور مرگی

مع بسم اللہ پڑھ کر آسیب زدہ پر دم کرے تو فوراً اچھا ہو جائے اور پھر کبھی بھی آسیب کا خلل نہ ہو۔ الٓمٓ الٓمٓصٓ کٓھٰیٰعٓصٓ طٰہٰ طٰسٓ طٰسٓمٓ عٓسٓقٓ قٓ نٓ وَالۡقَلَمِ وَمَا یَسۡطُرُوۡنَ

## ہینگ سے آسیب کا علاج

جس کے پاس ہینگ ہو تو اس کے نزدیک جن نہیں آتے اور آسیب زدہ کو ہینگ سونگھا دیں تو آسیب جاتا رہیگا۔ اگر ہینگ پر سورہ فاتحہ تین بار، آیت الکرسی سات بار، سورہ جن کی پہلی پانچ آیت پڑھ کر ہینگ پر دم کریں اور پھر آسیب زدہ کو سونگھائیں تو جن انشاء اللہ تعالیٰ ہمیشہ کیلئے جاتا رہیگا۔

## اِسم مبارک اللہ عزوجل

اسم مبارک اللہ عزوجل ایک برتن میں **66** بار لکھے اور پانی سے دھو کر آسیب زدہ کے منہ پر اور ماتھے پر چھینٹا مارے شیطان و جن جل جائیگا۔

## آسیب کا علاج

اگر کسی کو آسیب کا خلل ہو اور کسی طرح پر موقوف نہ ہو تو چاہئے کہ اس آیت شریفہ کو لکھ کر اس کو پلائے۔ مگر ہر روز پلائے انشاء اللہ تعالیٰ آسیب دفع ہو جائیگا۔

آیت شریفہ یہ ہے:۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۝ حَسۡبُنَا اللّٰہُ وَ نِعۡمَ الۡوَکِیۡلُ ۝ نِعۡمَ الۡمَوۡلٰی وَنِعۡمَ النَّصِیۡرُ ۝

## مفلسی اور فاقہ دُور

جو شخص روزانہ بعد نماز فجر سو بار (**100**) لَاحَوۡلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ ۝ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے رزق میں ترقی عطا فرمائیگا۔ اور وہ ہمیشہ تونگر رہے گا۔

## کافر جنّات کیلئے آگ کا کوڑا

لَاحَوۡلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ ۝ یہ دُعا کافر جنات کیلئے زبردست آگ کا کوڑا ہے۔ یہ اسم اعظم بھی ہے اور جنات اور شیاطین اس دُعا کے پڑھتے وقت وہاں سے بھاگ جاتے ہیں۔ تجربہ کر لیجئے۔

## مالدار بننے کا عمل

دولتمندی اور تونگری کے لئے فجر کے فرض نماز روزانہ **25** بار سورۃ النصر بحضوری قلب پڑھنی چاہئے۔ چند روز پڑھنے سے مفلس انشاء اللہ تعالیٰ مالا مال ہو جاتا ہے۔

## محبت کے دیوانوں کیلئے اکثیر عمل

یہ عمل حُب کیلئے اکثیری صفت رکھتا ہے۔ اکثر بزرگان کرام کا تجربہ ہے کبھی خطا ہی نہیں کرتا۔ فَسُبۡحٰنَ الَّذِیۡ بِیَدِہٖ مَلَکُوۡتُ کُلِّ شَیۡءٍ وَّاِلَیۡہِ تُرۡجَعُوۡنَ ۝ لَاحَوۡلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ ۝ (سورۃ یٰسٓ کی آخری آیت) مندرجہ بالا آیاتِ شریفہ کو شروع چاند میں اتوار کے دن ایک سو ایک بار پڑھ کر کسی شیرینی پر دم کر کے مطلوب کو کھلائیں اور کہیں کہ فلاں بنتِ فلاں میری محبت میں بیقرار ہو۔ اس آیت کی برکت سے محبوب بیقرار ہوگا۔ بیقرار پر ایک شعر یاد آیا ملاحظہ فرمائیں:۔

صبح سے شام ہوتی ہے عمر یوں ہی تمام ہوتی ہے
کبھی تو بھی میرے عشق میں بیقرار ہوتی ہے

## یَرقان

**زکوٰۃ:**۔ شبِ قدر یعنی رمضان المبارک کی **27** ویں شب میں سورہ قریش چوہتر (**74**) بار جو شخص پڑھ لے تو یہ یرقان کے علاج کی زکوٰۃ ادا ہو گئی۔ جب کوئی یرقان کا مریض آئے تو صرف تین بار سورہ قریش پڑھ کر مریض پر دم کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ یرقان جاتا رہیگا۔ تین دن تک یہ عمل جاری رکھے۔

## یرقان کالا یرقان

نیم کی ٹہنی لیکر اس کی تمام سینکیں مع پتوں کو توڑ کر ایک جگہ کر لیا جائے۔ ان سینکوں کو جھاڑو بنا کر یرقان کے مریض کی آنکھوں کو جھاڑتا جائے اوّل و آخر تین تین بار درودِ شفاء پھر سورہ قریش پانچ بار پڑھ کر دم کرے۔ مریض کی آنکھوں کو کھلا رکھے پھر نو بار پڑھ کر دم کرے آخر میں تین تین بار درود شریف پڑھ لے۔ اسی طرح تازہ نیم کی سینکوں سے سات دن مسلسل یرقان جھاڑے انشاء اللہ یرقان ٹھیک ہو جائیگا۔

## دشمن کی تباہی کیلئے

جمعہ کے دن پچاس تنکا مسجد کی جھاڑو یا کوڑے سے لیکر اور کچھ مٹی اجاڑ جگہ کی اور کچھ مٹی کسی اجاڑ مسجد کی اور کچھ مٹی کسی اُجاڑ مکان کی لا کر ہر تنکا پر پچاس بار بغیر بسم اللہ کے الم تر کیف پڑھ کر دم کرے اور سب کو جلا دے اور راکھ دشمن کے مکان میں ڈال دے مکان برباد ہو جائیگا۔ غیر شرعی نہ کریں ورنہ آخرت کا خود ذمہ دار ہوگا۔

## خاوند کی ناراضگی

جس عورت کا خاوند اس سے ناراض ہوا اور اس پر توجہ نہ کرتا ہو صبح بعد نماز فجر بوقت شب یعنی نماز عشاء سورۃ اخلاص پوری سو مرتبہ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دُعا مانگے انشاء اللہ توجہ کریگا۔

## قرض خواہ تنگ نہ کریں

قرض کی جلد ادائیگی اور اس مقصد کیلئے کہ قرض خواہ تنگ نہ کریں تو نماز فجر اور نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔

بسم اللہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

تحریر و تحقیق: سیّد جاوید عباس شاہ، بھکر

# مقبولیت اور حصولِ مال کے لئے لوح مشتری

وہ لوگ جو فراخی رزق زائد آمدن یا غیر متوقع ذرائع سے زر و مال کی خواہش رکھتے ہوں اور نظام قدرت سے خوش بختی توقع کرتے ہیں اور ایسی جگہ روپیہ لگا چکے ہوں یا لگانے کا ارادہ رکھتے ہوں مثلاً انعامی بانڈ، شیئرز، لاٹری، ریس وغیرہ ذرائع رکھتے ہوں تو عروج ماہ میں اتوار کے دن جب کہ مشتری و زہرہ میں نظر تثلیث یا ساعت مشتری میں اس لوح کو تیار کریں شرف یا اوج مشتری میں تیار کریں تو تھوڑے ہی عرصہ میں دولت مند ہو جائیں گے۔ تجارت پیشہ اور ملازم بھی اسے پاس رکھ سکتے ہیں اور اسباب آمدن اختیار کر سکتے ہیں۔ میں یقیناً عظیم نفع حاصل کریں گے یہ آٹھ خانوں کا نقش جو اس سلسلہ میں مالی فائدہ لاتا ہے عامل کامل حصہ دوم صفحہ ۱۴۹ کا نقش ہے اس کی چال روشن قدسی مؤخر ہے یہاں چال اور نقش دونوں دیئے جاتے ہیں تاکہ تیار کرنے والوں کو آسانی رہے اور وہ یہ ہے۔

صاف و پاک جگہ پر معطر کپڑے پہن کر کندہ کریں اور جب الفار کا بخور جلائیں تیار ہونے کے بعد اسے محفوظ کریں اور سات راتوں میں مشتری کے سامنے رکھ چھوڑا کریں صبح پوشیدہ کر لیا کریں اس کے بعد ریشمی ڈورا ڈال کر گلے میں لٹکائیں یا جیب میں رکھیں روپیہ مختلف بہانوں سے آئے گا انعامات حاصل ہوں گے روزی بے حد مزاج ہو گی کسی مالی سکیم میں حصہ لیں گے تو کامیاب رہیں گے۔ جلدی قسمت کھل جائے گی اگر کہیں روپیہ لگا ہوا ہے مگر اس کا انعام نہیں نکلتا تو اس سے مدد لیں اللہ جلد غنی کر دے گا۔ یہ یاد رہے کہ مندرجہ بالا لوح کے آٹھ دور ہیں ان میں تین جگہ ہندسوں کی تبدیلی ہے۔

(ل) اور ۲ دور ۳۰ (ل) سے شروع ہو کر ۴۵ پر جا کر ختم ہوتا ہے۔

(ب) ۳۔۴۔۵۔۶ کے چار دور بالترتیب ۵۹ سے شروع ہو کر ۹۰ پر ختم ہوتے ہیں (ج) ساتواں و آٹھواں دور ۴۴۵ سے شروع ہو کر ۴۶۰ پر ختم ہو

گا یہ تفصیل آسانی کے لئے دی گئی ہے اس نقش کو ہر عمر والا پاس رکھ کر فائدہ حاصل کر سکتا ہے۔

انشاء اللہ آمین

## اصل نقش یہ ھے:۔



| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ع | ۸۱ | ۴۵۴ | ۳۴ | ۷۴ | ۷۷ | ۴۵۸ | ل |
| ۴۵۳ | ۳۵ | ۶۹ | ۸۲ | ۴۵۷ | ۳۱ | ۷۳ | ۷۸ |
| ۳۶ | ۴۵۶ | ۷۹ | ۶۸ | ۳۲ | ۴۶۰ | ۷۵ | ۷۲ |
| ۸۰ | ۶۷ | ۳۷ | ۴۵۵ | ۷۶ | ۷۱ | ۳۳ | ۴۵۹ |
| ۶۲ | ۸۹ | ۴۴۶ | ۴۲ | ۶۶ | ۸۵ | ۴۵۰ | ۳۸ |
| ۴۴۵ | ۴۳ | ۶۱ | ۹۰ | ۴۴۹ | ۳۹ | ۶۵ | ۸۶ |
| ۴۴ | ۴۴۸ | ۸۷ | ۶۰ | ۴۰ | ۴۵۲ | ۸۳ | ۶۴ |
| ۸۸ | ۵۹ | ۴۵ | ۴۴۷ | ۸۴ | ۶۳ | ۴۱ | ۴۵۱ |

## چال نقش:۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 24 | 43 | 58 | 5 | 20 | 47 | 62 | 1 |
| 57 | 6 | 23 | 44 | 61 | 2 | 19 | 48 |
| 7 | 60 | 41 | 22 | 3 | 64 | 45 | 18 |
| 42 | 21 | 8 | 59 | 46 | 17 | 4 | 63 |
| 32 | 35 | 50 | 13 | 28 | 39 | 54 | 9 |
| 49 | 14 | 31 | 36 | 53 | 10 | 27 | 40 |
| 15 | 52 | 33 | 30 | 11 | 56 | 37 | 26 |
| 34 | 29 | 16 | 51 | 38 | 25 | 12 | 55 |

از تحریر: سیدہ فاطمہ جعفری

# جلیل القدر عمل

قارئین کرام! آپ لوگوں کے لئے سریانی زبان کا ایک ایسا جلیل القدر عمل پیش کر رہی ہوں جس سے آپ ہر جائز فوائد حاصل کر سکتے ہیں۔ اسم سَاہِ کے 66 اعداد ہیں جو اِسم اللہ کے عدد بنتے ہیں۔ ہر کام کے لئے بالخصوص رزق روزگار، سفلی، کالا علم کا کاٹ، نظر بد کے لئے، رشتوں کی بندش ختم کرنے کے لئے تیر بہدف ہے۔ اسکے 3 تعویز لکھیں ایک گلے میں ڈالیں دوسرا قرآن میں رکھیں سورہ حشر میں تیسرا زعفران سے لکھ کر صبح شام پیئے 11 دن۔ انشاء اللہ جلد از جلد مقصد حاصل ہوگا۔

**چال یہ ہے:**

| ۳ | ۸ | ۱ |
|---|---|---|
| ۷ | نام یا مقصد | ۵ |
| ۲ | ۴ | ۶ |

**نقش یہ ہے:**

| ۱۵ | ۴۶ | ۵ |
|---|---|---|
| ۴۱ | سَاہِ | ۲۵ |
| ۱۰ | ۲۰ | ۳۶ |

از تحریر: محمد اسد اللہ سلیمانی، جھنگ

کراماتِ جفر

# حصولِ انعام ودولت وتسخیر مؤکل کے خاص اعمال

## حصولِ انعام بذریعہ نیلم پری

قارئین کی خدمت میں انعامی اسکیموں کے فسٹ اینڈ سیکنڈ نمبر حاصل کرنے کا نایاب عمل تحریر کر رہا ہوں اس عمل میں نیلم پری حاضر ہوتی ہے۔ اس سے آپ بانڈ کا نمبر یا دیگر کسی انعامی اسکیم کا درست نمبر معلوم کر سکتے ہیں۔ طریقہ یہ ہے کہ نئے چاند کے پہلے اتوار یا منگل ہو رات بارہ بجے شروع کریں۔ پھر اپنا لوح حصار و حفاظت سے اپنا حصار قائم کریں۔ پھر عبارت عمل 1100 مرتبہ تین روز تک پڑھیں۔ آخری رات نیلم پری حاضر ہوگی اس سے کسی بھی انعامی اسکیم کا نمبر پوچھیں نیلم پری آپ کو بالکل انشاء اللہ درست اور کنفرم نمبر بتائے گی۔ یہ نمبر خرید کر رکھ لیں اور کسی کو ہرگز نہ بتائیں ورنہ نمبر کبھی نہیں آئے گا اور مالی نقصان بھی ہوگا۔ جب انعام لگے تو غریبوں کی مالی مدد ضرور کریں۔ یہ عمل زندگی میں صرف ایک مرتبہ کام دے گا۔

**عبارت عمل یہ ہے:** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم قایوش قایوش اردیوش نیلم پری حاضر شو بحق حضرت سلیمان بن دائود علیہما السلام و بحق شاہ بکتانوش۔

**نوٹ:** دوران عمل پرہیز جمالی کریں اور خوشبودار بخور جلائیں جن حضرات کے اندر روحانیت کی کمی ہوگی ان لوگوں کو تین چلے میں کامیابی ہوگی۔ لاجواب وصدری تحفہ ہے ایسا عمل آپکو لاکھوں روپے میں بھی نہ ملے گا۔ اور میری اجازت کے بغیر فائدہ نہ دے گا۔ بے شمار لوگ اس عمل سے فیض اُٹھا چکے ہیں۔

## لوح حصولِ دولت

قارئین کی خدمت میں لوح حصول دولت وترقی رزق لیکر حاضر خدمت ہوں۔ اس کو آپ نوچندی جمعرات ساعت مشتری کے علاوہ تثلیث وتسدیس کی نظرات سعد میں بھی تیار کر سکتے ہیں۔ ستاروں کی سعد نظرات میں اہل علم خاص الواح کا اہتمام کرتے ہیں۔ تاکہ مخلوق خدا کا فائدہ زیادہ سے زیادہ ہو سکے۔ لوح مبارکہ تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ مشک وزعفران سے گولڈن کاغذ پر یا چاندی وغیرہ پر سعد ستاروں کی نظرات میں تیار کریں اور رجال الغیب پشت پر رکھیں اور تیار کرنے کے بعد 1100 بار کوئی سا بھی درود شریف پڑھتے

رہیں۔انشاءاللہ دن بدن ترقی پائیں گے۔

## لوح مبارکہ یہ ھے:۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| یغنیهم | الله | من | فضله |
|---|---|---|---|
| فضله | من | الله | یغنیهم |
| الله | یغنیهم | فضله | من |
| من | فضله | یغنیهم | الله |

و کفی باللہ شهیدا محمد رسول اللہ

(یہاں مقصد لکھیں)

## تسخیر مؤکل بذریعہ سورۃ کوثر

یہ عمل نہایت جلالی ہے۔سورۃ کوثر کے مؤکل تابع کرنے کے لئے عروج ماہ میں بروز ہفتہ یا سوموار بعداز نماز عشاء اپنے اردگرد ''خصوصی حصار'' سے حصار قائم کریں پھر بخور سلگائیں، پھر قبلہ رُخ ہو کر بیٹھ جائیں اور عبارت عمل **525** مرتبہ **41** روز مقررہ وقت پر پڑھتے رہیں۔آخری روز مؤکل حاضر ہوگا۔عہد و پیمان سوچ سمجھ کر کریں بعد عمل ہر جائز کام لے سکتے ہیں۔ناجائز کام ہرگز نہ لیں۔ورنہ شدید تباہ ہوگی۔سارا کام احتیاط سے کرنا ہے۔استاد کامل کی رہبری ضروری اس عمل میں ہوگی ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔مزید تفصیلات کیلئے رابطہ کریں۔

## عبارت عمل یہ ھے:۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اقسمت علیکم یا وعظائیل عزمت علیکم یا وعظائیل حاضر شو بحق بو بحرمت انا اعطینٰك الكوثر فصَلِّ لربكَ و انحر ان شانئكَ هوا لابتر العجل العجل العجل الساعة الساعة الساعة الوحا الوحا الوحا۔

رحمکاریہ جفر لوح

# فتحنامہ مریخ مشتری قران

از تحریر: سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

اس سال مریخ قران مشتری **07** جنوری **2018**ء صبح **5:38** منٹ پر نظر قائم ہوگی

لوح فتح نامہ جب مریخ زحل کسی ستارے کو تثلیث یا تسدیس کی نظر سے دیکھتا ہو تو لوح فتح نامہ تیار ہوتا ہے۔جسکے فوائد مندرجہ ذیل ہیں۔

ہر کام میں فتح کامیابی حاصل کرنے کیلئے مقدمہ میں کامیابی، امتحان میں کامیابی کیلئے پُرتاثیر ہے۔جن شخص کے پاس علم وعقل ہو تو اس لوح سے کروڑ پتی بھی بن سکتے ہیں۔اس وقت کی مناسبت سے طلسم فتوحات آئینہ قسمت کی نظر کرتا ہوں یہ لوح سفید کاغذ پر زعفران وعنبر اور مشک سے تیار کروائیں۔یا خالص چاندی کی پلیٹ پر یا سونے کی پلیٹ پر تیار کرائیں۔اس کی برکت سے اللہ پاک غیب سے اسباب پیدا کریں گے۔آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور میرے شہزادے سیّد محمد ابو عبداللہ اور عامل شاہ زنجانی کے حق میں دُعا خیر کریں۔اللہ پاک بہت برکت دے گا۔

یہ لوح قمر مشتری تثلیث عطارد مشتری تثلیث یا مریخ مشتری قران جنوری **2018**ء میں یہ نظر قائم ہو رہی ہے۔اس سال مریخ قران مشتری **07** جنوری **2018**ء صبح **5:38** منٹ پر نظر قائم ہوگی۔پہلے چار خانوں میں طالب محمد ابوعبداللہ کے اعداد **243** ہوگی باقی نقش وہی ہوگی۔

ا الله ل لله ر له ك هو ه محمد ی و عمر ع علی

| محمد ابو عبد الله | ترقی دولت | الرکھیعص طس حم ق ن | یا فتاح یا رزاق |
|---|---|---|---|
| ۲۹۴ | ۸۱۸ | ۲۴۴ | ۱۱۴۹ |
| ۸۱۷ | ۲۹۱ | ۱۱۵۲ | ۲۴۵ |
| ۱۱۵۱ | ۲۴۶ | ۸۱۲ | ۲۹۲ |

ص فاطمه ط حسن س علی حسین ح

ل ق ط

ق واجد س علی الله ع محمد علی م ح

یا اللہ آدر کنی بحق محمدؐ و آلِ محمدؐ

کرشمات بخاری

# سحری بندش کوکھ عورت

تحریر و تحقیق: شیخ عبدالخالق عباس، کراچی

قارئین محترم اسلام علیکم! پہلی بار مضمون آپ کے لئے پیش کر رہا ہوں آئینہ قسمت میں اور جناب انتظار صاحب کو اللہ پاک لمبی زندگی دے اور انکی اولاد کو بھی انکا سایہ ہمارے سر پر ہمیشہ رہے میرے مضمون کا عنوان ''بندش کوکھ عورت'' ہے۔ جس طرح حسد، بغض اور ذاتی انا کی خاطر مرد کی جنسی بندش قوت مردمی کر دی جاتی ہے اس طرح کسی من چاہی لڑکی یا عورت کے حصول میں ناکامی کے بعد عورت پر ایسا سفلی/ کالا جادو کروایا جاتا ہے جس سے اسکی کوکھ ہمیشہ کے لئے باندھ دی جاتی ہے۔ ایسی عورت شادی کروانے کے قابل نہیں رہتی اور اگر اس کی شادی کسی بھی وجہ سے ہو جاتی ہے تو وہ بے چاری اپنی قسمت پر شاکر ہو کر اولاد کی نعمت کو تمام عمر ترستی رہتی ہے۔

رپورٹ ٹھیک آئیں گی علاج اچھے سے اچھا ہو گا مگر بے سود رہے گا ایسی لڑکی یا عورت نفسیاتی ہو جاتی ہے ایسا عمل دے رہا ہوں انشاء اللہ فیض حاصل ہو گا۔

(1) سب سے پہلے صدقہ دیں صدہ کا طریقہ کار اس طرح ہو سوا کلو گوشت بغیر ہڈی کا ہو اس پر منگل کے دن طلوع آفتاب کے آدھ گھنٹے بعد مرغ کا بچو دیں باوضو سورۃ کوثر 110 بار گوشت پر دم کریں عورت کے سر کے پاؤں تک 7 بار وار کر چیل کوئے کو ڈال دیں۔

(2) عرق مکوہ پر سورۃ کوثر 131 بار دم کریں 7 یوم عورت پیئے صبح ناشتے کے ایک گھنٹے بعد شام عصر کے وقت ایک ماہ برابر

(3) کیف مریم ایک لیکر بڑے پانی کوزے یا مٹکے میں ڈال کر اس میں پانی ڈال کر باوضو اس نقش کو ڈال دیں اور سورۃ کوثر اوّل و آخر 7 بار سورۃ مریم ایک دم کریں اس پانی کو پورے دن استعمال کریں اور دو ماہ تک اور یہی نقش لال کپڑے موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں اور ناف کے نیچے باندھیں حیض کے بعد یہ عمل کریں۔

**نقش یہ ھے:۔**

۷۸۶

الٓمٓ حٰمٓ اللہ محمد علی علیہ السلام فاطمہ علیہ السلام حسن علیہ السلام حسین علیہ السلام کٓھٰیٓعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الھی | بحرمة | یملیخا | مکسلمینا | کشفوطط | کشافطیونس |
| بحرمة | یملیخا | مکسلمینا | کشفوطط | کشافطیونس | ازرفطیونس |
| یملیخا | مکسلمینا | کشفوطط | کشافطیونس | ازرفطیونس | تلبسونس |
| مکسلمینا | کشفوطط | کشافطیونس | ازرفطیونس | تلبسونس | یوانس بوس |
| کشفوطط | کشافطیونس | ازرفطیونس | تلبسونس | یوانس بوس | وکلبھم |
| کشافطیونس | ازرفطیونس | تلبسونس | یوانس بوس | وکلبھم | قطمیر |

یٰسٓ نٓ فلاں بنت فلاں کی کوکھ بندش ختم ہو صٓ امین

(4) زیتون اور کلونجی تیل 10,10 ایم ایل مکس کر کے اس اوّل و آخر سورۃ کوثر 3 بار سورۃ بقرہ کی آیت 102 کو 11 بار دم کر کے رات کو پورے جسم پر مساج کریں اور صبح ہرل کے پانی سے غسل کریں سات دن کرنا ہو گا۔

# 2018 داخلہ سیارگان

## (علاوہ قمر) بمعہ رجعت واستقامت سیارگان فی البروج

داخلہ قمر تقویم حسابی
جنوری تا دسمبر 2018ء کے
صفحات میں شامل ہیں

### 1 - شمس ☉

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| جدی | کیم جنوری | 00:01 |
| دلو | 20 جنوری | 08:08 |
| حوت | 18 فروری | 22:17 |
| حمل | 20 مارچ | 21:15 |
| ثور | 20 اپریل | 08:12 |
| جوزا | 21 مئی | 07:14 |
| سرطان | 21 جون | 15:07 |
| اسد | 23 جولائی | 02:00 |
| سنبلہ | 23 اگست | 09:08 |
| میزان | 23 ستمبر | 06:54 |
| عقرب | 23 اکتوبر | 16:22 |
| قوس | 22 نومبر | 14:01 |
| جدی | 22 دسمبر | 03:22 |

### 2 - عطارد ☿

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| قوس | کیم جنوری | 00:01 |
| جدی | 11 جنوری | 10:09 |
| دلو | 31 جنوری | 18:39 |
| حوت | 18 فروری | 09:28 |
| حمل | 6 مارچ | 12:34 |
| ثور | 13 مئی | 17:40 |
| جوزا | 30 مئی | 04:49 |
| سرطان | 13 جون | 00:59 |
| اسد | 29 جون | 10:16 |
| **رجعت در اسد** | 26 جولائی | 10:03 |
| **مستقیم در اسد** | 19 اگست | 09:25 |
| سنبلہ | 6 ستمبر | 07:39 |
| میزان | 22 ستمبر | 08:39 |
| عقرب | 10 اکتوبر | 05:40 |
| قوس | 31 اکتوبر | 09:38 |
| **رجعت در قوس** | 17 نومبر | 06:34 |
| عقرب | کیم دسمبر | 04:12 |
| **مستقیم در عقرب** | 7 دسمبر | 02:24 |
| قوس | 13 دسمبر | 04:42 |

### 3 - زہرہ ♀

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| جدی | کیم جنوری | 00:01 |
| دلو | 18 جنوری | 06:43 |
| حوت | 11 فروری | 04:19 |
| حمل | 7 مارچ | 04:45 |
| ثور | 31 مارچ | 09:53 |
| جوزا | 24 اپریل | 21:40 |
| سرطان | 19 مئی | 18:10 |
| اسد | 14 جون | 02:54 |
| سنبلہ | 10 جولائی | 07:32 |
| میزان | 7 اگست | 04:27 |
| عقرب | 9 ستمبر | 14:25 |
| **رجعت در عقرب** | 6 اکتوبر | 20:03 |
| میزان | کیم نومبر | 00:42 |
| **مستقیم در میزان** | 16 نومبر | 14:32 |
| عقرب | 2 دسمبر | 00:02 |

### 4 - مریخ ♂

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| عقرب | کیم جنوری | 00:01 |
| قوس | 26 جنوری | 17:56 |
| جدی | 17 مارچ | 21:40 |
| دلو | 16 مئی | 09:55 |
| **رجعت در دلو** | 27 جون | 15:25 |
| جدی | 13 اگست | 07:13 |
| **مستقیم در جدی** | 27 اگست | 12:28 |
| دلو | 11 ستمبر | 05:56 |
| حوت | 16 نومبر | 03:21 |

### 5 - مشتری ♃

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| عقرب | کیم جنوری | 00:01 |
| **رجعت در عقرب** | 9 مارچ | 15:53 |
| **مستقیم در عقرب** | 10 جولائی | 12:17 |
| قوس | 8 نومبر | 17:38 |

### 6 - زحل ♄

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| جدی | کیم جنوری | 00:01 |
| **رجعت در جدی** | 18 اپریل | 15:32 |
| **مستقیم در جدی** | 6 ستمبر | 10:10 |

### 7 - یورانس ♅

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| **مستقیم در حمل** | 2 جنوری | 20:59 |
| ثور | 15 مئی | 20:16 |
| **رجعت در ثور** | 7 اگست | 13:54 |
| حمل | 6 نومبر | 23:58 |

### 8 - نیپچون ♆

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| حوت | کیم جنوری | 00:01 |
| **رجعت در حوت** | 19 جون | 17:15 |
| **مستقیم در حوت** | 25 نومبر | 05:24 |

### 9 - پلوٹو ♇

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| جدی | کیم جنوری | 00:01 |
| **رجعت در جدی** | 22 اپریل | 05:29 |
| **مستقیم در جدی** | کیم اکتوبر | 02:43 |

### 10 - راس ☊

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| اسد | کیم جنوری | 00:01 |
| سرطان | 6 نومبر | 23:09 |

### 11 - ذنب ☋

| برج رجعت مستقیم | تاریخ | وقت |
|---|---|---|
| دلو | کیم جنوری | 00:01 |
| جدی | 6 نومبر | 23:09 |

# سیارگان کے شرف و ہبوط اوج و حضیض 2018

## ☉ SUN شمس

| حالت | تاریخ | ابتداء | تاریخ | انتہا |
|---|---|---|---|---|
| حضیض | 9 جنوری | 13:02 | 10 جنوری | 12:34 |
| شرف | 8 اپریل | 02:23 | 9 اپریل | 02:47 |
| اوج | 11 جولائی | 13:21 | 12 جولائی | 14:30 |
| ہبوط | 11 اکتوبر | 14:06 | 12 اکتوبر | 14:21 |

## ☿ MERCURY عطارد

| حالت | تاریخ | ابتداء | تاریخ | انتہا |
|---|---|---|---|---|
| ہبوط | 25 فروری | 21:40 | 26 فروری | 10:20 |
| حضیض | 16 مئی | 06:25 | 16 مئی | 21:06 |
| شرف | 13 ستمبر | 19:07 | 14 ستمبر | 07:42 |
| اوج | 12 اکتوبر | 20:02 | 13 اکتوبر | 11:50 |

## ♀ VENUS زہرہ

| حالت | تاریخ | ابتداء | تاریخ | انتہا |
|---|---|---|---|---|
| شرف | 3 مارچ | 23:39 | 4 مارچ | 18:55 |
| اوج | 12 مئی | 06:11 | 13 مئی | 02:08 |
| ہبوط | 3 اگست | 07:20 | 4 اگست | 06:08 |

## ♂ MARS مریخ

| حالت | تاریخ | ابتداء | تاریخ | انتہا |
|---|---|---|---|---|
| شرف | 9 مئی | 03:13 | 11 مئی | 11:39 |
| حضیض | 26 اکتوبر | 12:19 | 28 اکتوبر | 08:04 |

6000 ہزار سالہ تقویم سیارگان 001 تا 6000 ہماری ویب سائٹ www.aienaeqismat.com.pk پر شائقین علم نجوم ملاحظہ کر سکتے ہیں

تقویم سیارگان 2001ء تا 2050ء فوٹو کاپی -/2500 روپے میں دستیاب ہے، ایک سالہ تقویم فوٹو کاپی بھی -/300 روپے میں دستیاب ہے

## ☽ MOON قمر

| حالت | تاریخ | ابتداء | تاریخ | انتہا |
|---|---|---|---|---|
| ہبوط | 10 جنوری | 04:56 | 10 جنوری | 06:52 |
| شرف | 24 جنوری | 22:13 | 25 جنوری | 00:00 |
| ہبوط | 6 فروری | 12:41 | 6 فردی | 14:34 |
| شرف | 21 فروری | 03:47 | 21 فروری | 05:36 |
| ہبوط | 5 مارچ | 22:02 | 5 مارچ | 23:52 |
| شرف | 20 مارچ | 09:39 | 20 مارچ | 11:24 |
| ہبوط | 2 اپریل | 07:35 | 2 اپریل | 09:24 |
| شرف | 16 اپریل | 17:18 | 16 اپریل | 19:02 |
| ہبوط | 29 اپریل | 15:51 | 29 اپریل | 17:41 |
| شرف | 14 مئی | 02:41 | 14 مئی | 04:25 |
| ہبوط | 26 مئی | 22:22 | 27 مئی | 00:14 |
| شرف | 10 جون | 12:33 | 10 جون | 14:17 |
| ہبوط | 23 جون | 03:55 | 23 جون | 05:47 |
| شرف | 7 جولائی | 21:26 | 7 جولائی | 23:13 |
| ہبوط | 20 جولائی | 09:54 | 20 جولائی | 11:45 |
| شرف | 4 اگست | 04:32 | 4 اگست | 06:22 |
| ہبوط | 16 اگست | 17:30 | 16 اگست | 19:18 |
| شرف | 31 اگست | 10:12 | 31 است | 12:04 |
| ہبوط | 13 ستمبر | 02:45 | 13 ستمبر | 04:31 |
| شرف | 27 ستمبر | 15:55 | 27 ستمبر | 17:45 |
| ہبوط | 10 اکتوبر | 12:38 | 10 اکتوبر | 14:22 |
| شرف | 24 اکتوبر | 23:09 | 25 اکتوبر | 00:57 |
| ہبوط | 6 نومبر | 21:33 | 6 نومبر | 23:19 |
| شرف | 21 نومبر | 08:18 | 21 نومبر | 10:05 |
| ہبوط | 4 دسمبر | 04:30 | 4 دسمبر | 06:18 |
| شرف | 18 دسمبر | 18:16 | 18 دسمبر | 20:05 |
| ہبوط | 31 دسمبر | 10:01 | 31 دسمبر | 11:49 |




## جنوری 2018ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

| | |
|---|---|
| 3 | 8 |
| 5 | 9 |

تاریخ: 02-01-2018
دن: منگل
شہر: کراچی
مالیت بانڈ: 15000/-

| | |
|---|---|
| 8 | 6 |
| 9 | 5 |

تاریخ: 15-01-2018
دن: پیر
شہر: راولپنڈی
مالیت بانڈ: 750/-

### جنوری 2018ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی لکی تواریخ بمعہ اوقات

| نمبر شمار | تاریخ | نیک وقت خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 05 جنوری | 13 بجکر 10 منٹ سے لے کر 14 بجکر 30 منٹ تک |
| 2 | 08 جنوری | 12 بجکر 05 منٹ سے لے کر 13 بجکر 10 منٹ تک |
| 3 | 10 جنوری | 09 بجکر 01 منٹ سے لے کر 10 بجکر 10 منٹ تک |
| 4 | 13 جنوری | 13 بجکر 09 منٹ سے لے کر 14 بجکر 01 منٹ تک |
| 5 | 25 جنوری | 14 بجکر 10 منٹ سے لے کر 15 بجکر 05 منٹ تک |

**نوٹ:** یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔

| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | ممکنہ ٹنڈولے | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | 01 | | | 04 | | | | 08 | | 048 | 084 |
| 1 | 10 | | 12 | | | 15 | 16 | | | 19 | 102 | 156 |
| 2 | | 21 | | 23 | 24 | | | | 28 | | 213 | 248 |
| 3 | | | 32 | | 34 | 35 | | | | 39 | 324 | 359 |
| 4 | 40 | 41 | | | | | 46 | | 48 | | 416 | 480 |
| 5 | | | 52 | | 54 | | | 57 | | | 527 | 547 |
| 6 | 60 | | | | | 65 | | | | 69 | 609 | 659 |
| 7 | | 71 | | 73 | | | | 77 | | | 713 | 773 |
| 8 | | | 82 | | 84 | | | | | 89 | 824 | 892 |
| 9 | 90 | | | 93 | | | 96 | | 98 | | 908 | 968 |

تاریخ: 02-01-2018
دن: منگل
شہر: کراچی
مالیت بانڈ: 15000/-

| | | | |
|---|---|---|---|
| 38 | 98 | 69 | 56 |
| 39 | 58 | 86 | 63 |

تاریخ: 15-01-2018
دن: پیر
شہر: راولپنڈی
مالیت بانڈ: 750/-

| | | | |
|---|---|---|---|
| 65 | 59 | 16 | 91 |
| 95 | 85 | 51 | 18 |

8 / 5 (6) 3 / 9

8 / 9 (1) 6 / 5




| 380475 | |
|---|---|
| 38 | 04 |
| 47 | 53 |

تاریخ: 02-01-2018
دن: منگل
شہر: کراچی
مالیت بانڈ: 15000/-

| 830916 | |
|---|---|
| 83 | 90 |
| 16 | 68 |

تاریخ: 15-01-2018
دن: پیر
شہر: راولپنڈی
مالیت بانڈ: 750/-




3296-7682

| | | | |
|---|---|---|---|
| 329 768 849 862 899 673 | 2 | 6 | 32 76 84 86 89 |
| | 9 | | |
| | 8 | 3 | |

8493-8629

تاریخ: 02-01-2018
دن: منگل
شہر: کراچی
مالیت بانڈ: 15000/-

3291-3789

| | | | |
|---|---|---|---|
| 329 378 639 379 786 788 738 | 7 | 8 | 32 37 63 78 73 |
| | 4 | | |
| | 3 | 9 | |

8493-8629

تاریخ: 15-01-2018
دن: پیر
شہر: راولپنڈی
مالیت بانڈ: 750/-




تاریخ: 02-01-2018
دن: منگل
شہر: کراچی
مالیت بانڈ: 15000/-

| S | | | F |
|---|---|---|---|
| 82 | 5 | 1 | 47 |
| 65 | 0 | | 77 |
| 94 | 9 | 2 | 37 |
| | | | 87 |

اوپن: 4-7-3-8

| | |
|---|---|
| فسٹ | 473-773-374-872 |
| سیکنڈ | 828-651-949-132 |
| سیکنڈ | 501-676-873-268 |

تاریخ: 15-01-2018
دن: پیر
شہر: راولپنڈی
مالیت بانڈ: 750/-

| S | | | F |
|---|---|---|---|
| 61 | 8 | 4 | 14 |
| 21 | 9 | | 24 |
| 40 | 3 | 5 | 64 |
| | | | 74 |

اوپن: 2-6-1-7

| | |
|---|---|
| فسٹ | 616-212-403 |
| سیکنڈ | 734-343-714 |
| سیکنڈ | 898-567-321 |

## انعام لکی نمبرز آئینہ قسمت میں

| کراچی | مالیت بانڈ: 15000 | تاریخ: 02-01-2018 | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 91 | 86 | 49 | 36 | 24 | 01 | (بونس) 6291 |

| راولپنڈی | مالیت بانڈ: 750 | تاریخ: 15-01-2018 | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 92 | 78 | 59 | 42 | 31 | 18 | (بونس) 5341 |

## گولڈن انعام لکی نمبرز

| کراچی | تاریخ: 02-01-2018 | 012/329 =129 |
|---|---|---|
| مالیت بانڈ: | 15000 | 521/892 =592 |
| راولپنڈی | تاریخ: 15-01-2018 | 218/614 =816 |
| مالیت بانڈ: | 750 | 481/921 =891 |

لکی نمبرز

ہماری دعا ہے کہ آپ ان لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔ ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔ (ادارہ)

# طلسماتی الواح برج حمل تا حوت

سورہ بروج میں ارشاد باری تعالیٰ ہے "والسماء ذات البروج"

**(ترجمہ:** قسم ہے برجوں والے آسمان کی) کائنات میں بارہ منطقۃ البروج ہیں۔ انہیں بارہ بروج کی قسم اللہ تعالیٰ نے کھائی ہے۔ اس پاک و پاکیزہ ذات کا بروج کیلئے قسم کھانا کسی حکمت سے خالی نہیں ہے۔ انہی میں سے ایک ہمارا برج بھی ہے جہاں آج تیز رفتار زمانہ میں قدم قدم پر شادمانی ہم سے روٹھ جاتی ہے۔ نظر بد، جادو ٹونہ اور ناگہانی آفات کا ہمہ وقت خطرہ رہتا ہے، آپ دائمی شادمانیوں کے تسلسل کے حصول کے خواہاں ہوں تو اپنی خصوصی لوح بمعہ ستارہ لاکٹ کی شکل میں لے کر گلے میں پہنیں اور اس کے فوری روحانی نتائج سے لطف اندوز ہوں۔ (اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے، اے کھولنے والے دروازوں کے، اور اے پیدا کرنیوالے اسباب کے اور اے پھیرنے والے دلوں کے اور نگاہوں کے اور اے فریاد سننے والے فریاد والوں کی اور اے راہ بتانے والے حیرانوں کو اور اے فرحت دینے والے غمگینوں کو، میری فریاد سن، میری فریاد سن، میری فریاد سن۔ بھروسہ کیا میں نے تجھ پر اے میرے ربّ اور میں نے تیرے سپرد کیا اپنا کام اے پروردگار! اے پروردگار! اے پروردگار! اے اللہ! اے خوشحال کرنے والے، اے رزق، اے کھولنے والے، اے سخی۔) معتبر روایات میں سے ہے کہ برج وستارے کی لوح پاس رکھنے سے روحانی و دنیاوی شادمانی بڑھتی ہے۔ اپنی لوح ہدیہ **2500/=** روپے میں حاصل کر سکتے ہیں، علاوہ محصول ڈاک، دُعا کے لئے نام بمعہ والدین کے ساتھ منی آرڈر شعبہ روحانیات ادارہ آئینہ قسمت، کاشانہ زنجانی، **125-D**، حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، گلبرگ **2**، لاہور پوسٹ کوڈ **54660** بھیج کر طلب فرما سکتے ہیں۔ فون نمبر: **042-35752277-042-35872277**



آپکا ماہِ جنوری 2018ء کیسا رہے گا؟

## خصوصی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان

یَـا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَـا حَیُّ یَـا قَیُّوْمُ یَـا حَـافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیْمُ بِـحَـقِّ کٓهٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اَحْفِظْنِیْ مِنَ الـنَّـحُـوْسَـتُ الشَّـمْـسُ وَالْقَمَرِ وَالْـمُـشْـتَـرِیْ وَالْـزُحَـلِ وَالزُهْـرَهِ وَالْعَطَارِدْ وَالْمَرِیْخِ وَالرَّاسِ وَالذَّنَبِ بِـحَقِّ یَـا اَللّٰهُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا لَمْ یَلِدْ وَلَـمْ یُوْ لَـدْ وَلَـمْ یَـکُنْ لَّـهٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّـی الـلّٰـهُ عَـلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۝ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھ لیں۔ بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف 9 بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنالیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی۔ میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے۔ **دعا گو عامل شاہ زنجانی**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں۔ ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپکے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھر اسی برج کے تحت نیک وبد حالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں۔ اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں۔ اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے۔ اگر 2 باقی بچے تو ثور۔ 3 بچے تو جوزا۔ 4 بچے تو سرطان۔ 5 بچے اسد۔ 6 بچے تو سنبلہ۔ 7 بچے تو میزان۔ 8 بچے تو عقرب۔ 9 بچے تو قوس۔ 10 بچے تو جدی۔ 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظر انداز کر دیں۔

**حروف ابجد قمری**

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | | |
| 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | | |

astrology January

# ARIES حمل



21Marc 20April

آپکا حاکم ستارہ مریخ کیم تا26 جنوری آٹھویں ہمراہ مشتری کے مشترکہ مفادات کے کاموں سے مالی فوائد کا حصول لیکن اہم اقدامات سے پہلے مخلص احباب سے مشاورت ضرور کریں۔ دیگر شادی وشریک حیات سے فوائد کا حصو ممکن ہو۔ جبکہ 27 تا31 جنوری مریخ نویں رہتے ہوئے والد سے تعاون اوراعلیٰ تعلیم کے حصول میں دلچسپی۔ 8,7 جنوری مریخ مشتری قران سے خوداعتمادی اور مثبت پہلوا جاگر ہوسکیں۔ نئے معاہدے اورعہد وپیمان کی فضا قائم ہو۔ 9,8 جنوری مریخ پلوٹو تسدیس سے دوسروں کو اپنی بات پر قائل کرسکیں گے۔ 11,10 جنوری مریخ زہرہ تسدیس اور مریخ شمس تسدیس سے رومانوی وتخلیقی صلاحیتیں مثبت تبدیلی لاسکیں جبکہ خوداعتمادی کی بحالی کیلئے حالات میں تبدیلی فائدہ مند اور مسائل کوحل کرنے کی قابلیت رہے۔ 31 جنوری چاند گرہن کے بداثرات سے محفوظ رہنے کیلئے دونفل نمازخسوف ادا کریں اور صدقہ دیں۔

**پہلا ہفتہ:** گھریلو معاملات خاص توجہ کے مستحق ہونگے۔ شراکتی کام منافع بخش رہیں گے۔ لمبے عرصے کیلئے سرمایہ کاری کرتے وقت اچھی طرح سوچیں اور تسلی کریں تاکہ بعد میں پچھتاوا نہ ہو۔ دوست مددگار رہیں گے۔ بیرون ملک مقیم دوست احباب' رشتہ دار رابطہ کرسکتے ہیں جس سے مالی فوائد ممکن ہوں گے۔ کسی اہم تقریب میں شرکت سے کاروباری منافع کا حصول ممکن ہو۔

**دوسرا ہفتہ:** صحت بہتر رہے گی اور دوستوں اورعزیزوں کیساتھ تعلقات بحال رہیں گے۔ سفر کا پروگرام بن سکتا ہے۔ محنت رنگ لائے گی اور اہم کام مکمل ہونے سے فائدہ ہوسکے گا۔ رشتے داروں کا تعاون رہے گا جس سے مسائل میں کمی ہوگی۔

**تیسرا ہفتہ:** محبت کے معاملات میں مصروفیت رہے گی اور قسمت کا ساتھ بھی رہے گا۔ اس کے علاوہ نصیب یاوری کرنے سے کاروباری معاملات میں بھی فائدہ ہوگا اور نامکمل کام کرسکیں گے جس کے باعث ذہنی بوجھ میں کمی آئے گی۔ کاروباری لین دین نفع بخش ثابت ہوگا۔ مشترکہ مفاد کے کاموں میں آپس میں مالی اختلافات ومسائل پیش آسکتے ہیں۔ انعامی سکیموں میں دلچسپی رکھنے والے جملی افراد کا نصیب یاوری کرسکے گا۔

**چوتھا ہفتہ:** شراکتی کاموں کو فروغ ملے گا اور کاروبار وسعت اختیار کرسکے گا۔ اساتذہ کا تعاون حاصل ہوگا جس سے بہت سے مسائل حل ہوسکیں گے۔ بیرون ملک سفر کا پروگرام بن سکتا ہے۔ روحانیت کے شوق میں اضافہ ہوسکے گا۔ تعلیمی امور میں کامیابی ہوگی۔ ملازمت سے متعلقہ امور میں ذمہ داریاں بڑھیں گی۔ ڈرائیونگ کرتے وقت محتاط رہیں۔

**سعد تواریخ:** 22,11,10,9,6,2 جنوری

**نحس تواریخ:** 31,19,7,4 جنوری

ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: Mars
Symbol: The Ram
YourStone: Ruby
LifePursuit: The thrill of the moment.
SecretDesire: To lead the way for others.

# TAURUS ثور



21April 21May

آپکا حاکم ستارہ زہرہ کیم تا18 جنوری نویں رہتے ہوئے ہمراہ شمس وزحل بیرون ملک سفر کی خواہش کوشش کرنے سے پوری ہوسکے دیگر قانونی امور میں معاونت مخلص احباب اور والد سے ملے۔ 19 تا31 جنوری زہرہ وتدالسماء (دسویں) رہتے ہوئے اہم کاروباری فیصلے اور کیریئر میں تبدیلی کے خواہاں رہیں۔ 4,3 جنوری زہرہ نیپچون تسدیس سے عشق ومحبت کے امور حساس اور خواہشات کا جنم۔ 8,7 جنوری زہرہ مشتری تسدیس سے سیاسی وسماجی صورتحال سے عزت ملے اور اہم تقریبات میں شمولیت۔ 10,9 جنوری زہرہ شمس قران اور زہرہ پلوٹو قران سے حالات کے مطابق خاص مقاصد کے تحت مشترکہ کاموں میں شمولیت اور تخلیقی صلاحیتیں نکھریں۔ مثبت جذبات کی عکاسی اور دوسروں سے محبت وجذبات کا اظہار ممکن۔ 11,10 جنوری زہرہ مریخ تسدیس سے گھریلو تزئین وآرائش اور مشترکہ مفادات کے کام فائدہ مند رہیں۔ 15,14 جنوری زہرہ یورانس تربیع سے حالات پر قابو کیلئے درگزر اور خاموشی بہتر ہے۔ جلد بازی اور جذباتی فیصلوں سے گریز کریں۔ 31 جنوری چاند گرہن کے بداثرات سے محفوظ رہنے کیلئے دونفل نمازخسوف ادا کریں اور صدقہ دیں۔

**پہلا ہفتہ:** ناگہانی اخراجات پیش آسکتے ہیں۔ غیر اخلاقی یا غیر قانونی معاملات میں ملوث ہونے سے گریز کریں۔ زیارات یا بیرون ملک سفر کے خواہاں افراد کی خواہش پوری ہوسکے گی۔ سوشل یا رفاہی کاموں میں دلچسپی بڑھے گی۔ دوسروں کی بے وفائی کا صدمہ ہوسکتا ہے۔ رومانوی سلسلے مشکلات اور پریشانیوں کا شکار رہیں گے۔ اخراجات میں اضافے کا امکان ہے۔

**دوسرا ہفتہ:** زیادہ تر توجہ محبت سے متعلقہ معاملات پر رہے گی۔ جس کے باعث بہت سے دوسرے کام ادھورے رہ سکتے ہیں۔ جن کے باعث بعد میں احساس ہوگا۔ صحت متاثر ہوسکتی ہے لہٰذا محتاط رہیں۔ بیرون ملک مقیم دوست احباب رابطے میں رہیں گے اور مالی معاملات پر توجہ مرکوز رہے گی۔ خواہشات پوری ہونے سے انجانی خوشی محسوس ہوگی۔ اس ہفتے جو بھی نیا کام شروع کریں گے وہ آپ کی زندگی میں بہت اہمیت کا حامل ہوگا۔

**تیسرا ہفتہ:** دوستوں کا تعاون رہے گا۔ سیر وسیاحت کا پروگرام خوشگوار گزرے گا۔ مقاصد میں کامیابی ہوسکے گی۔ شریک حیات کا تعاون حاصل ہوگا جس سے گھریلو ماحول پرسکون رہے گا۔ کاروبار وسعت اختیار کرسکے گا اور آمدنی میں خاطر خواہ فائدہ کا امکان ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو اپنے فرائض میں غفلت سے پرہیز کرنا چاہیے، ورنہ ترقی کے امکانات طول پکڑ سکتے ہیں۔

**چوتھا ہفتہ:** نصیب یاوری کرنے سے بہت سے بگڑے ہوئے کام بن جائیں گے اور کاروباری سفر فائدہ مند رہے گا۔ روحانیت کے شوق کو فروغ حاصل ہوگا۔ دوست احباب کی وجہ سے پریشانی ہوسکتی ہے۔ صحت بہتر رہے گی۔ ہمسائیوں کا تعاون حاصل ہوگا۔ شریک حیات کا تعاون حاصل ہوگا۔ گھریلو مسائل کے باعث خواہ مخواہ کی ٹینشن رہے گی۔ بچوں کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ شاپنگ کا پروگرام بن سکتا ہے۔

**سعد تواریخ:** 27,22,10,9,3 جنوری

**نحس تواریخ:** 31,14 جنوری

ستارہ: زہرہ
حروف: ب۔و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Bull
YourStone: Emerald
LifePursuit: Emotional and financial security.
SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage.

## Gemini. جوزا

22May
21June

ستارہ: عطارد
حروف: ق ک
دن: بدھ
عدد: 5
رنگ: پیلا یا ملے جلے
پتھر: عقیق سبز، زمرد، فیروزہ

Element: Air
RulingPlanet: Mercury
Symbol: The Twins
YourStone: Aquamarine
LifePursuit: To Explore a little bit of everything.
SecretDesire: To be ahead of the crowd.

آپکا حاکم ستارہ عطارد کیم تا 11 جنوری ساتویں رہتے ہوئے شراکتی وازدواجی امور خاص توجہ کے حامل جبکہ 12 تا 31 جنوری عطارد آٹھویں رہتے ہوئے شراکتی مالی فوائد اور ازدواجی سکھ جبکہ انشونس کلیم کے امور اہم ہوں 8,7 جنوری عطارد یورانس تثلیث سے تکنیکی دلچسپی اور خیالات کا اظہار جبکہ تجرباتی رویہ فائدہ مندرہے۔ 14,13 جنوری عطارد زحل قران سے سنجیدگی سے حالات میں بہتری کیلئے اقدامات کرسکیں۔ 21,20 جنوری عطارد نیپچون تسدیس سے تخیل کو حقیقت کا رنگ دے سکیں۔ فنکارانہ صلاحیتیں اُجاگر ہوسکیں۔ 26,25 جنوری عطارد پلوٹو قران سے نفسیاتی مسائل لیکن انداز گفتگو میں پختگی آسکے۔ 26,25 جنوری عطارد مشتری تسدیس سے حالات کی مکمل تصویر کشی کرتے ہوئے مثبت اور دُوراندیش فیصلے واقدامات کرسکیں۔ شعبہ تعلیم وتدریس میں دلچسپی جبکہ مثبت سوچ فائدہ مندرہے۔ 29,28 جنوری عطارد یورانس تربیع سے ذہن پریشان اور خیالات منتشر۔ احتیاط برتیں۔ 31 جنوری چاندگرہن کے بداثرات سے محفوظ رہنے کیلئے دونفل نماز خسوف ادا کریں اور صدقہ دیں۔

**پہلا ہفتہ:** شراکتی ازدواجی اہم کاروباری وجذباتی امور آپ کی توقعات کے برعکس ہوں تو صبروتحمل سے کام لیجئے۔ خوامخواہ کی غلط فہمیاں پیدا ہوسکتی ہیں۔ سنجیدہ نوعیت کے امور توجہ طلب رہیں گے۔ خواہاں افراد کو حسب منشاء ملازمت کے مواقع ملیں گے۔ نئے کاروباری معاہدوں پر کام کرسکیں گے۔ کاروباری اغراض و مقاصد کے تحت کئے گئے سفر فائدہ مندرہیں گے۔ حیثیت وشخصیت متاثر ہوسکتی ہے محتاط رہئے۔

**دوسرا ہفتہ:** انعامی فوائد اور اولاد سے خوشی ملے گی۔ پیداشدہ مسائل حل ہوسکیں گے۔ کسی بھی مسئلے کے حل میں مخلصین بزرگوں سے مشاورت ضرور لیں۔ حاسدین کی سرگرمیاں اچانک نقصان پہنچاسکتی ہیں۔ دوسروں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہونے سے ذہن منتشر رہے گا۔ کاروباری امور طے کرتے وقت محتاط رہیں۔ شخصیت میں نکھار آئے گا۔ کاروباری معاملات مسائل کا شکار رہیں گے۔

**تیسرا ہفتہ:** بہن بھائیوں کا تعاون رہے گا۔ بحث اور تکرار سے گریز کریں ورنہ لڑائی کی صورت پیش آسکتی ہے۔ جس کے باعث مسائل اور پریشانی میں اضافے کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔ مالی مسائل کا خاتمہ ہوسکے گا۔ لیکن بحث وتکرار سے گریز لازمی ہے ورنہ لڑائی جھگڑے کا اندیشہ ہے۔ رشتے داروں کے تعاون سے گھریلو مسائل کا خاتمہ ہوگا اور پریشانی میں کمی ہوگی۔ شریک حیات کا تعاون بھی رہے گا۔

**چوتھا ہفتہ:** سوچ مثبت ہونے سے بہت سے مسائل کا خاتمہ ہوگا۔ کاروباری معاملات ملتوی ہوسکتے ہیں۔ ملازمت سے متعلقہ معاملات حساس رہیں گے۔ بیرون ملک جانے کے خواہشمند افراد کی خواہش پوری ہوسکے گی۔ شراکتی کام منافع بخش رہیں گے۔ تخلیقی کاموں کو سراہا جائے گا۔ حاسدین زیر ہوسکیں گے۔ کاروباری معاملات تسلی بخش حد تک بہتر رہیں گے۔ کاروباری معاملات تسلی بخش حد تک بہتر رہیں گے۔ آمدن میں اضافہ کا امکان ہے۔

**سعد تواریخ:** 26,25,20,13,7 جنوری **نحس تواریخ:** 28,8 جنوری

## Cancer. سرطان

22June
23July

ستارہ: قمر
حروف: ح ہ
دن: پیر
عدد: 2
رنگ: دودھیا
پتھر: درنجف، سفید مرجان

Element: Water
RulingPlanet: The Moon
Symbol: The Crab
YourStone: Moonstone
LifePursuit: Constant reassurance and intimacy.
SecretDesire: To feel safe (emotionally, spiritually, romantically and financially).

آپکا حاکم ستارہ قمر تمام ماہ بارہ منقلہ البروج میں سیر کناں رہتے ہوئے 30,29,3,2 جنوری عروج جبکہ 26,25 جنوری شرف میں رہے تو ان سعد ایام میں مسائل کا حل اور ذہنی وتخلیقی صلاحیتیں ملیں۔ جبکہ 12,11,10 جنوری قمر درعقرب اور 17,16,15 جنوری قمر وبال یافتہ رہے تو یہ نحس تواریخ نوٹ کرلیں اِن میں کوئی بھی نیک کام سے گریز اور سفر اگر اشد ضروری ہو تو صدقہ دے کرکریں۔ 9,8 جنوری شمس مشتری تسدیس سے آمدن کے وسائل مہیا ہوں اور مالی مشکلات کا خاتمہ جبکہ خوداعتمادی بڑھے۔ 11,10 جنوری شمس مریخ تسدیس سے اہم کاروباری سرمایہ کاری ضرور کریں مگر تجربہ کار افراد کی مشاورت ضرور شامل رکھیں۔ مسائل کو بہتر طریقے سے حل کرنے کی قابلیت۔ 31 جنوری چاندگرہن کے بداثرات سے محفوظ رہنے کیلئے دونفل نماز خسوف ادا کریں اور صدقہ دیں۔

**پہلا ہفتہ:** مالی مسائل پیش آسکتے ہیں۔ سفر کا پروگرام بن سکتا ہے۔ اجنبی افراد سے محتاط رہیں۔ کاروباری امور میں خاطر خواہ فائدہ ممکن ہے اور کیریئر میں مزید بہتری ہوسکے گی۔ جذبات کا اظہار ہوسکے گا۔ مقاصد میں کامیابی کیلئے محنت ضروری ہے۔ بہتر نتائج حاصل ہوسکیں اور نئی چیزوں کا پتہ چل سکے گا۔ سفری امور میں احتیاط برتیں۔ دوسروں سے متاثر ہوسکتے ہیں۔ کیریئر سے متعلق امور توجہ کے حامل رہیں گے۔

**دوسرا ہفتہ:** سفر کے مواقع پیش آئیں گے جس کے باعث نصیب یاوری کرسکے گا اور درپیش شدہ مسائل حل ہوسکیں گے۔ غلط فہمیاں دور ہوسکیں گی۔ کاروبار وسعت اختیار کرسکے گا جس کے باعث مالی پوزیشن مزید مستحکم ہوسکے گی۔ زیادہ تر توجہ تخلیقی کاموں کی طرف رہے گی۔ آرٹ کے شعبہ میں دلچسپی بڑھے گی۔ گھر کی سجاوٹ کرسکیں گے۔ رشتے داروں کیساتھ تعلقات مستحکم رہیں گے۔

**تیسرا ہفتہ:** صحت بہتر ہوسکے گی اور گھریلو ماحول خوشگوار اور پرسکون رہے گا جس سے آپ اپنے آپ کو تروتازہ محسوس کریں گے۔ خواہشات کے مطابق کام ہوسکے گا۔ اولاد کا ساتھ رہے گا۔ جس سے مصروفیت میں کمی ہوسکے گی۔ ڈرائیونگ کے دوران محتاط رہیں اور غیرذمہ دارانہ رویہ نہ اپنائیں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ مستحکم فیصلے کرسکیں گے۔

**چوتھا ہفتہ:** اس ہفتے کاموں کو فروغ ملے گا جس کے باعث آمدن میں اضافہ سے مالی مسائل اور پریشانیوں کا خاتمہ ہوگا۔ بہن بھائیوں کا تعاون رہے گا۔ جس سے گھریلو ماحول مزید خوشگوار ہوجائے گا۔ والدین کی صحت کا خاص خیال رکھئے۔ عزیز واقارب کیساتھ تعلقات مستحکم رہیں گے۔ مہمانوں کی آمدورفت رہے گی۔ سیروسیاحت کا پروگرام بن سکتا ہے۔ بچوں سے متعلقہ امور میں مصروفیت رہے گی۔ رومانوی امور میں خوشی نصیب ہوگی۔ ذمہ داریوں اور فرائض میں خاص توجہ دیں۔ شریک کار سے تعاون کریں۔

**سعد تواریخ:** کیم,30,29,28,26,25,24,2 جنوری **نحس تواریخ:** 19,16,15,12,11,10,7,3 جنوری

## Leo



24July
23August

## اسد

ستارہ: شمس
حروف: م
دن: اتوار
عدد: 1
رنگ: سنہرا، گولڈن
پتھر: یاقوت، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: The Sun
Symbol: The Lion
YourStone: Peridot
LifePursuit: To lead the way.
SecretDesire: To be a star.

آپکا حاکم ستارہ شمس یکم تا 20 جنوری چھٹے رہتے ہوئے ملازمتی امور میں عزت ملے اوراہم ذمہ داریوں کا حصول جبکہ 21 تا 31 جنوری شمس ساتویں رہتے ہوئے شراکتی وازدواجی امور اہمیت کے حامل جبکہ شریکِ کار سے عزت ملے۔ 3,2 جنوری شمس نیپچون تسدیس سے صحتِ جسمانی کا خاص خیال رکھیں۔ اخراجات پر نظر ثانی کی ضرورت جبکہ 9,8 جنوری شمس مشتری تسدیس سے حالات میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینا اور خیالی دُنیا کے بجائے حقیقت پسندی اپنائیں۔ 10,9 جنوری شمس زہرہ قران سے حلقہ احباب میں وسعت اور دوسروں سے خاص مقاصد کے تحت مشترکہ امور کا آغاز۔ 10,9 جنوری شمس پلوٹو قران سے دوسروں پر بھروسہ میں اضافہ سے معاملات میں آسانی آسکے اور مالی طاقت کا اظہار۔ 11,10 جنوری شمس مریخ تسدیس سے خوداعتمادی کی بحالی کیلئے اقدامات اور معاملات کو مثبت طریقے سے حل کرنے کی کامیاب کوشش اور مسائل کو حل کرنے کی قابلیت۔ 16,15 جنوری شمس یورانس تربیع سے بدلتے حالات پر گہری نگاہ کی ضرورت جبکہ طبیعت میں بے چینی کا عنصر رہ سکے۔ 31 جنوری چاند گرہن کے بداثرات سے محفوظ رہنے کیلئے دو نفل نمازِ خسوف ادا کریں اور صدقہ دیں۔

**پہلا ہفتہ:** محققانہ وتخلیقی صلاحیتیں اُجاگر ہونے سے آپ کی زندگی کے روز وشب بدل سکتے ہیں۔ زمین' جائیداد کی خرید وفروخت' زراعت سے تعلق رکھنے والے اسدی افراد کا نفع اِس سال بڑھ جائیگا۔ مقاصد میں کامیابی حاصل ہو سکے گی۔ مشترکہ دورانیہ اہم شراکتی سلسلوں میں دانشمندانہ فیصلے کا طالب ہوگا۔ سوچ سمجھ کر مشاورت سے درست فیصلے کریں۔

**دوسرا ہفتہ** کاروباری امور حساس رہیں گے۔ کیریئر میں بہتری متوقع ہے۔ والدین بہتر راہنمائی کرسکیں گے۔ مخالفین کی ریشہ دوانیاں خانگی زندگی کو متاثر کرسکتی ہیں۔ انعامی سکیموں میں حد سے زیادہ حصہ لینا نقصان کا باعث ہوسکتا ہے۔ عزت ووقار میں اضافہ اور اساتذہ کا تعاون حاصل رہے گا۔ روحانیت کے شوق میں بتدریج اضافہ ہوسکے گا۔ خواہشات پوری ہوسکیں گی۔

**تیسرا ہفتہ** دوست نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ خواہشات پوری ہونے سے انجانی خوشی محسوس ہوگی۔ پیچیدہ مسائل حل ہونگے اور مالی پوزیشن میں بہتری کے امکان ہونگے۔ قسمت کا ساتھ رہے گا۔ جس سے شریک حیات اور شریک کار کے ساتھ تعلقات مستحکم رہیں گے اور غلط فہمیوں کے بادل چھٹ سکیں گے۔ معاملات محبت مزید بہتر ہونے سے آپ خود کو فریش محسوس کریں گے۔

**چوتھا ہفتہ:** گھریلو معاملات مسائل کا شکار رہیں گے لیکن غصے اور جذبات سے یہ مسائل حل نہ ہونگے بلکہ مزید بگڑیں گے۔ لہٰذا تحمل مزاجی سے کام لیں ورنہ لڑائی جھگڑے کا اندیشہ ہے۔ صحت متاثر ہوسکتی ہے۔ لہٰذا خوراک کا خاص خیال رکھیں۔ غصے اور جذبات پر قابو رکھئے اور صبر وتحمل سے کام لیں ورنہ لڑائی جھگڑے اور نقصان کا اندیشہ ہے۔ جلد بازی سے گریز کریں شراکتی کام مسائل کا شکار ہوسکتے ہیں۔

**سعد تواریخ:** یکم,3,6,7,10,11,12,22,27 جنوری **نحس تواریخ:** 2,9,13,14,16,25,29,31 جنوری

---

## Virgo



24August
23September

## سنبلہ

ستارہ: عطارد
حروف: پ غ
دن: بدھ
عدد: 5
رنگ: پیلا
پتھر: زمرد، فیروزہ

Element: Earth
RulingPlanet: Mercury
Symbol: The Virgin
YourStone: Sapphire
LifePursuit: To do the right thing.
SecretDesire: To love and be loved in return.

آپکا حاکم ستار عطارد یکم تا 11 جنوری چوتھے رہتے ہوئے خانگی خوشحالی جبکہ زمین جائیداد کی خرید وفروخت میں دلچسپی جبکہ 12 تا 31 جنوری عطارد پانچویں رہتے ہوئے عشق ومحبت کے امور میں دلچسپی اور اولاد سے راحت ملے۔ 8,7 جنوری عطارد یورانس تثلیث سے تکنیکی مہارت اور خیالات کا اظہار کرسکیں۔ تجرباتی رویہ فائدہ مند۔ 14,13 جنوری عطارد یورانس قران سے حالات میں سنجیدگی لیکن مسائل کا مثبت حل مل سکے۔ 21,20 جنوری عطارد نیپچون تسدیس سے خیالات کو عملی شکل دے سکیں۔ حالات میں مثبت پہلو نمایاں رہیں۔ 26,25 جنوری عطارد پلوٹو قران سے نفسیاتی مسائل کا خاتمہ اور جذبات کی بھرپور عکاسی کرسکیں۔ 26,25 جنوری عطارد مشتری تسدیس سے حالات کے مطابق مستحکم فیصلے کرنے کی قابلیت اور شعبہ تعلیم میں دلچسپی بڑھے۔ 29,28 جنوری عطارد یورانس تربیع خواہ مخواہ کے مسائل وڈپریشن کا خدشہ محتاط رہیں۔ 31 جنوری چاند گرہن کے بداثرات سے محفوظ رہنے کیلئے دو نفل نمازِ خسوف ادا کریں اور صدقہ دیں۔

**پہلا ہفتہ:** الفاظ کی ادائیگی سے پہلے اچھی طرح سوچ لیں تاکہ بعد میں پچھتاوا نہ ہو۔ صحت کا خیال رکھیں۔ مصروفیت میں کمی آئے گی۔ مسائل حل ہوسکیں گے۔ مالی پوزیشن مستحکم ہوسکے گی۔ والدین کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ آپ کی بات دوسروں پر اثر انداز ہوسکے گی۔ خیالات کا اظہار بہتر انداز میں کرسکیں گے۔ اہم معاملات پر گفتگو ہوسکے گی۔ رومانس کے لیے ماحول سازگار رہے گا۔

**دوسرا ہفتہ:** جس سے ذہن منتشر ہوسکتا ہے۔ تجرباتی رویہ رہے گا۔ تکنیکی معاملات میں دلچسپی بڑھے گی۔ تخلیقی صلاحیتیں اُبھر سکتی ہیں۔ اہم کاروباری معاہدے طے پاسکیں گے۔ غلط فہمیاں دور ہوسکیں گی۔ کام کی خوبصورتی کو سراہا جائے گا۔ جذبات وغصہ پر قابو رکھئے۔ سفر میں دلچسپی رہے گی۔ خوداعتمادی میں اضافہ کے باعث غلط فیصلے کرسکتے ہیں۔ کام ملتوی ہوسکتے ہیں۔ سوچ محدود رہ سکتی ہے۔

**تیسرا ہفتہ:** مالی پوزیشن کی بہتری کیساتھ گھریلو مسائل بھی حل ہوسکیں گے۔ اولاد راحت کا باعث ہوگی اور انعام وغیرہ یا پرائز بانڈ نکل سکتے ہیں۔ ملازمت سے متعلقہ معاملات احسن طور پر چل سکیں گے اور عزیزوں کی قربت حاصل رہے گی۔ ہمسائے تعاون کریں گے۔ نامکمل کام بخوبی انجام کو پہنچے گا۔ جس سے ڈپریشن میں کمی آئے گی۔ خواہشات کی تکمیل اور محبت سے متعلقہ معاملات میں خاطر خواہ فائدہ ہوگا۔

**چوتھا ہفتہ:** آپ کی سحر انگیز گفتگو دوسروں پر اثر انداز ہوگی جس سے آپ کی اہمیت میں اضافہ ہوسکے گا۔ دوستوں کا تعاون حاصل رہے گا۔ جذبات وغصے پر قابو پانے کی کوشش کیجئے ورنہ نقصان دہ ثابت ہوگا۔ بچے راحت کا باعث ہونگے۔ تقریب کا اہتمام کرسکتے ہیں۔ رشتے داروں کے تعاون سے گھریلو مسائل کا خاتمہ ہوگا اور پریشانی میں کمی ہوگی۔ شریک حیات کا تعاون بھی رہے گا۔ اندرون ملک سفر پیش آسکتا ہے۔

**سعد تواریخ:** 7,13,20,25,26 جنوری **نحس تواریخ:** 8,28 جنوری

